# غیر مقلدیت

## اسباب و تدارک

تالیف

جناب مولانا مفتی عبداللہ معروفی صاحب
استاذ شعبہ تخصص فی الحدیث دار العلوم دیوبند

بموقع

مشاورتی اجلاس تحفظ سنت

دار العلوم دیوبند

مکتبہ دار العلوم دیوبند

# غیر مقلدیت

## اسباب و تدارک

تالیف

جناب مولانا مفتی عبد اللہ معروفی صاحب
استاذ شعبۂ تخصص فی الحدیث دار العلوم دیوبند

بہ موقع
مشاورتی اجلاس تحفظِ سنت
دار العلوم دیوبند

مکتبہ دار العلوم دیوبند

نام کتاب : غیر مقلدیت اسباب وتدارک

تالیف : جناب مولانا مفتی عبداللہ معروفی صاحب

سن طباعت : فروری ۲۰۱۳ء مطابق ربیع الثانی ۱۴۳۴ھ

صفحات : ۱۲۰

قیمت :

ناشر : مکتبہ دارالعلوم دیوبند

مطبوعہ : ایچ۔ایس آفسٹ پرنٹرز، نئی دہلی-۲

مکتبہ دارالعلوم دیوبند

# فہرست مضامین

# ابتدائیہ

اس وقت نہ صرف ملک بلکہ عالمی سطح پر غیر مقلدیت یا نام نہاد سلفیت کا فتنہ تیزی سے سر ابھار رہا ہے اور حدیث پر عمل کے عنوان سے سادہ لوح مسلمانوں کو گمراہ کیا جا رہا ہے، جب کہ اس فرقہ کے دعویٰ عمل بالحدیث کی حقیقت صرف یہ ہے کہ یہ لوگ چند احادیث پر عمل کرنے میں تشدد اختیار کرتے ہیں اور باقی احادیث کو نظر انداز کرتے ہیں، اور جن مسائل میں دو پہلو ہو سکتے ہیں ان میں صرف ایک ہی پہلو میں حق کو منحصر قرار دے کر دوسرے پہلو کو قطعاً باطل قرار دیتے ہوئے پوری شدت کے ساتھ اس کی تبلیغ بھی کرتے ہیں، جب کہ یہ طرزِ فکر کتاب وسنت کی تشریح میں اسلاف امت کے طرزِ عمل کے سراسر خلاف ہے۔

اس میں شک نہیں کہ غیر مقلدیت صراط مستقیم سے منحرف راستہ ہے، اس کے بنیادی اسباب کچھ یہ ہیں: اجتہاد وتقلید کی حقیت اہمیت اور حدود وشرائط سے ناواقفیت۔ فقہی اختلافات کو عامیانہ سطح کا اختلاف تصور کرنا۔ بعض اہم مصادر شریعت کو دانستہ یا نادانستہ طور سے نظر انداز کرنا۔ ذخیرۂ حدیث میں حجت صرف ان ہی احادیث کو سمجھنا جو اصطلاحی اعتبار سے صحیح ہیں۔ صحیحین کے متعلق حد سے تجاوز بایں معنی کہ صحیح احادیث صرف ان ہی میں ہیں ان کے علاوہ مصادرِ حدیث میں صحیح حدیثیں نہیں ہیں، صحیحین کی حدیثیں مفید قطع ویقین ہیں اور بہر صورت واجب العمل ہیں۔ حدیثوں کے سلسلہ میں حضرات سلف فقہاء ومحدثین کے معیار تصحیح وتضعیف سے صرف نظر کرتے ہوئے خود ساختہ معیار کی پیروی کرنا۔ فقہاء مجتہدین کو حدیثی معلومات میں تہی دست اور خود کو غنی تر تصور کرنا۔ نص فہمی یا نصوص سے استدلال کے وقت شریعت کی نظر میں معتبر یا فطری اور مسلمہ مناہج استنباط سے پہلو تہی کرتے ہوئے خود ساختہ مناہج کو فوقیت دینا۔ وحدت امت کے تحفظ کی ضرورت واہمیت سے صرف نظر کرتے ہوئے اپنے ہی نظریہ کو پوری امت پر تھوپنے کی کوشش اور دوسرے نظریے جو بلا

شبہ مصادر شریعت ہی سے شرعی مناہج استنباط کی پیروی کرتے ہوئے قائم کیے گئے ہیں انھیں باطل محض ٹھہرانا وغیرہ۔

یہ اور اس جیسے دیگر اسباب اور غلط فہمیوں کا تحقیقی انداز میں تجزیہ اور تدارک پیش کیا ہے مادر علمی دار العلوم دیوبند کے ایک اہم ترین شعبہ تخصص فی الحدیث کے استاذ جناب مولانا عبداللہ صاحب معروفی زید مجدہ نے، جو وقت کی اہم ترین ضرورت ہے۔

امید ہے کہ اس رسالہ سے بہت سی غلط فہمیاں دور ہوں گی، اور خواص وعوام ہر دو کے تعلق سے جو نکات پیش کیے گئے ہیں ان سے مذکورہ فتنہ کو سمجھنے اور سد باب میں مدد ملے گی، "مشاورتی اجلاس تحفظ سنت دار العلوم دیوبند" منعقدہ یکم ربیع الثانی سنہ ۱۴۳۴ھ کے موقع پر اس رسالہ کی اشاعت کی جارہی ہے، دعاء ہے کہ اللہ تعالی اس رسالہ کو قبول عام نصیب فرمائے اور مشاورتی اجلاس کو اس کے عظیم تر مقاصد میں کامیابی سے ہمکنار فرمائے، آمین

(مولانا مفتی) ابوالقاسم نعمانی غفرلہ

مہتمم دار العلوم دیوبند

۱۰/ربیع الاول/سنہ ۱۴۳۴ھ

# آغازِ گفتار

غیر مقلدیت یا نام نہاد سلفیت عصر حاضر کا ایک عالم گیر فتنہ ہے جس کی زد میں عوام و خواص سبھی آ رہے ہیں، چوں کہ اس پر علم و تحقیق کا لیبل لگا ہوا ہے، اس لیے آج کا تعلیم یافتہ اور روشن خیال طبقہ اس کی لپیٹ میں زیادہ آ رہا ہے۔ غور و فکر کے بعد یہ حقیقت سامنے آتی ہے کہ طبقۂ خواص اور طبقۂ عوام ہر دو کے غیر مقلدیت سے متاثر ہونے کے اسباب وعوامل مختلف ہیں، جن کے تدارک یا سد باب کی سخت ضرورت ہے۔ جہاں تک طبقۂ خواص کا تعلق ہے تو ان کے اس فتنہ میں مبتلا ہونے کے اسباب درج ذیل ہیں:

(۱) اجتہاد کی حقیقت اور نزاکت سے صرف نظر کرتے ہوئے مطلق رائے اور قیاس کو اجتہاد کا درجہ دے دینا، پھر مذموم رائے اور قیاس کی مذمت میں منقول روایات و آثار سے متاثر ہو کر صحیح اجتہاد کا انکار کر ڈالنا، یا کار اجتہاد کو سہل و آسان سمجھتے ہوئے خود کو بھی اس کا اہل تصور کرنا۔

(۲) تقلید کی اہمیت اور حقیقت سے ناواقفیت یا اس کا غلط مفہوم ذہن میں بٹھا لینا۔

(۳) فقہاء کرام کا فقہی آراء میں کثرت اختلاف۔ بعض حضرات کے لیے یہ چیز موجب تشویش بنی ہوئی ہے کہ جب ان حضرات علماء میں اس قدر اختلافات ہیں، اور ہر ایک قرآن وحدیث ہی کا حوالہ دیتا ہے، نیز ہر ایک دوسرے کی رائے کو مرجوح قرار دینے کی کوشش بھی کرتا ہے، اس لیے کسی ایک کے بھی صحیح موقف پر ہونے کی ضمانت نہیں مل سکتی، بہتر یہ ہوگا کہ خود ہی نصوص قرآن وحدیث کو سمجھ کر عمل کیا جائے۔

(۴) مصادر شریعت میں سے بعض (خواہ ان کی حیثیت اصل مصدر کی ہو یا ذیلی مصدر کی، مثلاً اجماع، عمل متوارث اور آثار موقوفہ) کو دانستہ یا نادانستہ طور سے نظر انداز کرنا۔

(۵) احادیث کے سلسلہ میں شعوری یا غیر شعوری طور سے ذہن میں اس خیال کا راسخ ہو جانا کہ حجت شرعی صرف وہ احادیث ہیں جو اصطلاح محدثین کے اعتبار سے صحیح ہیں، اور جو ان حضرات کی اصطلاح میں ضعیف کہی جاتی ہیں وہ سرے سے حجت نہیں ہیں۔

(۶) اسی طرح یہ غلط فہمی کہ اصطلاحی اعتبار سے صحیح احادیث بہر حال حجت ہیں، اور ان پر عمل کرنا بہر صورت ضروری ہے۔ حالاں کہ ان میں کچھ قابل عمل ہوتی ہیں اور کچھ ناقابل عمل۔

(۷) صحیحین کے متعلق یہ غلو پسندانہ نظریہ کہ صحیح احادیث صرف ان ہی میں موجود ہیں ،ان کے علاوہ کتب میں صحیح احادیث نہیں ہیں، یا ہیں تو اس پایہ کی نہیں ہیں، اسی طرح یہ عقیدہ کہ ان کی احادیث مفید قطع ویقین ہیں اور بلا شبہ ہر دلیل پر فوقیت رکھتی ہیں۔

(۸) احادیث شریفہ میں صحیح اور ضعیف کی حقیقت سے ناواقفیت، نیز صحیح اور ضعیف کی معرفت کے خود ساختہ، یا ناقص معیاروں کو حرف آخر سمجھتے ہوئے علماء سابقین کی تصحیح وتضعیف کے اصل معیار سے پہلو تہی کرنا، چنانچہ علامہ ناصر الدین البانی رحمہ اللہ سے متاثر مکتبہ فکر میں یہ غلط فکر رواج پا رہا ہے، اور باقاعدہ پروپگنڈہ مہم کے طور پر اس فکر کو رواج دینے کی کوشش کی جارہی ہے۔

(۹) فقہاء مجتہدین کو نصوص شرعیہ کی واقفیت کے سلسلہ میں ناقص یا مسکین گمان کرنا اور خود کو موجودہ دواوین حدیث کے پیش نظر احادیث کے عظیم ترذخیرہ سے مالامال تصور کرنا۔

(۱۰) شریعت کی نظر میں معتبر مناہج استنباط، یا نفس فہمی کے فطری اور مسلمہ اصول کے بالمقابل خود ساختہ مناہج واصول کو فوقیت دینا۔

(۱۱) وحدت امت کا تحفظ جو اس وقت ملت اسلامیہ کے وجود وبقاء کے لیے اہم ترین ملی فریضہ ہے اس سے چشم پوشی اختیار کرتے ہوئے اپنے ہی نظریہ کو حق محض قرار دینا، اور اس کے بالمقابل دوسرا نظریہ جو بلاشبہ مصادر شریعت ہی سے شرعی مناہج استنباط کی پیروی کرتے ہوئے قائم کیا گیا ہے، اسے باطل محض ٹھہرانا، نیز اس سلسلہ میں انتہاپسندی کی آخری

سطح پر اتر کر اوچھی حرکتیں کرنا اور اپنے مکتبہ فکر کے علاوہ جملہ اہل حق کی تضلیل وتفسیق بلکہ تکفیر تک سے گریز نہ کرنا۔

رہے عوام تو ان کی غیر مقلدیت کے اسباب میں سے بعض حسب ذیل ہیں:

(۱) دین دار اور اہل تقویٰ حضرات سے برگشتگی اور دوری۔

(۲) خواہش نفس کی اتباع۔

(۳) مادیت کے سیلاب کی رو میں پڑ کر دین وایمان اور فکر آخرت کے تقاضوں سے بے پرواہو جانا، نیز مادی منفعت کے حصول کو ہی مقصد حیات سمجھ بیٹھنا۔

(۴) اپنے واقعی مقام ومرتبہ سے ناواقفیت، یا دانستہ طور سے اپنے کو اس سے بلند تر تصور کرنا۔

(۵) دین کی بنیادی تعلیم سے محرومی، نیز اہل حق علماء تک ان کی عدم رسائی، یا علماء کی ان کے حالات سے غفلت یا تغافل۔

(۶) سعودی عرب اور دیگر خلیجی ممالک میں تلاش معاش، یا حج وعمرہ کی غرض سے حجاز مقدس جانے والے سادہ لوح حضرات کی برین واشنگ یا ذہن سازی جو وہاں کے دینی امور کے شعبۂ دعوت وارشاد پر قابض ان حضرات کے ذریعہ باقاعدہ مہم کے طور پر انجام دی جاتی ہے جن کا مقصد ہی شاید امت مسلمہ میں افتراق وانتشار پیدا کرنا ہے۔

پیش نظر مقالہ میں کوشش ہوگی کہ مذکورہ نکات پر دلائل کے ساتھ گفتگو ہو جائے تا کہ اس فتنہ کے سد باب کے لیے اصولی طور پر علمی مواد ہمارے پاس موجود رہے۔ اس بحث کو ہم بنیادی طور سے دو بابوں میں تقسیم کرتے ہیں، پہلے باب میں خواص اور اہل علم کی غیر مقلدیت کے اسباب وتدارک کا اور دوسرے باب میں عوام کی غیر مقلدیت کے اسباب وتدارک کا بیان ہوگا، واللہ الموفق وھو المعین۔

عبداللہ معروفی

خادم تدریس دارالعلوم دیوبند

# باب اوّل

اس باب میں کل گیارہ نکات پر گفتگو ہونی ہے، اور ہر نکتہ کو ایک مستقل سبب کے طور پر پیش کیا جاتا ہے، ابتدائی دو نکات پر سنجیدہ اور مثبت گفتگو ماور علمی کے ایک ممتاز فاضل اور اپنی علمی وفقہی خدمات کی وجہ سے معروف ومستند عالم دین حضرت مولانا خالد سیف اللہ رحمانی مد ظلہ نے اپنے کلیدی خطبہ' سیمینار بعنوان ''فقہ شافعی تعارف وخدمات'' (منعقدہ ۶، ۷ جنوری ۲۰۱۳ء، بمقام جامعہ حسینیہ شری وردھن مہاراشٹر) میں فرمائی ہے، یہ گفتگو مختصر، متوازن اور مدلل ہونے کی وجہ سے ضروری حذف واضافہ اور بعض مقامات پر تبدیلی کے ساتھ پہلے ہدیۂ ناظرین کی جاتی ہے، پھر ان شاء اللہ بقیہ نکات پر بات ہوگی۔

# پہلا سبب

غیر مقلدیت کے دروازوں میں سب سے بڑا دروازہ اجتہاد کی حقیقت اور نزاکت سے صرف نظر کرتے ہوئے مطلق رائے اور قیاس کو اجتہاد کا درجہ دے دینا ہے، پھر مذموم رائے اور قیاس کی مذمت میں منقول روایات وآثار سے متاثر ہو کر صحیح اجتہاد کا انکار کر ڈالنا، یا کارِ اجتہاد کو سہل وآسان سمجھتے ہوئے خود کو بھی اس کا اہل تصور کرنا ہے۔

## اجتہاد کی ضرورت

قانونِ شریعت کے بنیادی طور پر چار مصادر ہیں: کتاب اللہ، سنت رسول ﷺ، اجماع اور قیاس۔ ان سے احکام کے اخذ واستنباط کا نام ''اجتہاد'' ہے، اجتہاد معمولی کام نہیں، اس کے لیے گہرے علم، آخری درجہ کی محنت، خشیت الٰہی اور مقاصدِ شریعت سے آگہی کی

ضرورت ہے، کیوں کہ کتاب وسنت کی جن نصوص سے احکام شرعیہ مستنبط کیے جاتے ہیں؛ بحیثیت مجموعی ان کی درج ذیل صورتیں بنتی ہیں:

(۱) نص اپنے ذریعۂ ثبوت کے اعتبار سے قطعی ویقینی ہو، اور جو مراد اس سے واضح ہوتی ہو اس کے علاوہ کسی اور معنی کا احتمال نہ ہو، جیسے اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے: "اِنَّمَا حَرَّمَ عَلَيْكُمُ الْمَيْتَةَ وَالدَّمَ وَلَحْمَ الْخِنْزِيْرِ وَمَا اُهِلَّ بِهٖ لِغَيْرِ اللّٰهِ فَمَنِ اضْطُرَّ غَيْرَ بَاغٍ وَّلَا عَادٍ فَلَآ اِثْمَ عَلَيْهِ اِنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ" (بقرہ،۱۷۳) یعنی اللہ تعالیٰ تم پر مردار، خون اور سور کو حرام کردیا ہے۔ یا جیسے رسول اللہ ﷺ نے آپ کی طرف غلط بات منسوب کرنے کو منع فرمایا ہے: "من كذب عليَّ متعمدًا فليتبوأ مقعده من النار" (بخاری، کتاب العلم، باب اثم من کذب الخ، حدیث نمبر ۱۰۷) کہ یہ حدیث رسول اللہ ﷺ کی طرف کسی بات کی جھوٹی نسبت کو واضح طور پر حرام قرار دیتی ہے۔

(۲) وہ احکام جو ثابت تو ہوں یقینی دلیل سے، لیکن جو کلمات استعمال کیے گئے ہیں، ان میں ایک سے زائد معنوں کا احتمال ہو، جیسے: "لا تنكحوا ما نكح آباؤكم" (النساء:۲۲) ، نکاح کے معنی عقدِ نکاح کے بھی ہیں اور مطلقاً عورت سے صنفی تعلق قائم کرنے کے بھی، پہلی صورت میں معنی ہوگا کہ باپ کی جائز منکوحہ سے نکاح حرام ہو، اور دوسری صورت میں یہ معنی بنے گا کہ اگر کسی عورت سے باپ نے بدکاری کرلی ہو تو وہ بھی بیٹے کے لیے حرام ہوگی۔

(۳) نص اپنے ذریعۂ ثبوت کے اعتبار سے بھی یقینی ہو اور اس کا لغوی معنی بھی معلوم ہو، لیکن اصطلاحی اعتبار سے اس کا دائرہ کیا ہوگا؟ یہ بات معلوم نہ ہو، جیسے: اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے: "أحل الله البيع وحرم الربٰو" (بقرہ،۲۷۵) ربٰو کے لغوی معنی زیادتی کے ہیں، لیکن ہر زیادتی حرام نہیں ہے، قرآن مجید نے اس لفظ کو ایک اصطلاح کے طور پر ذکر کیا ہے، اب کن دو طرح کی اشیاء کے باہمی تبادلہ میں کمی بیشی یا نقد وادھار پر ربٰو کا اطلاق ہوگا؟ یہ اس کے لغوی معنی سے واضح نہیں ہوتا، اسی لیے حضرت عمرؓ نے فرمایا کہ: اللہ تعالیٰ نے ربٰو کو حرام قرار دیا ہے، لیکن اس کا واضح بیان ہمارے سامنے نہیں آیا، لہٰذا سود سے بھی بچو اور شبہہ سود سے

بھی، "دعوا الربو و الریبۃ" (ابن ماجہ، ابواب التجارات، باب التغلیظ فی الربا، حدیث نمبر ۲۲۷۶)۔

(۴) نصوص میں کچھ احکام تعبدی ہوتے ہیں، یعنی ان کی مصلحت ہمیں معلوم نہیں ہوتی جیسے نماز میں قرأت قرآن کا حکم قیام کی حالت میں اور تسبیحات کا رکوع و سجود کی حالت میں، اور کچھ احکام کی مصلحت سمجھ میں آجاتی ہے، ایسی نصوص کو "معلل بعلت" کہتے ہیں، اب بعض نصوص کے بارے میں یہ بات واضح نہیں ہوتی کہ یہ تعبدی ہے اور لفظی معنی تک ہی اس کا دائرہ محدود ہے "یا یہ حکم کسی خاص علت کے تحت ہے اور اس علت کے لحاظ سے اس حکم کا دائرہ وسیع ہو جائے گا" جیسے اللہ تعالیٰ نے مضطر شخص کے لیے جان بچانے کی غرض سے حرام غذا کے استعمال کی اجازت دی ہے (بقرہ، ۱۷۳)، اگر یہ حکم تعبدی ہو تو صرف حرام غذا تک یہ اجازت محدود ہوگی، اور اگر یہ حکم علت پر مبنی ہو اور علت جان کا بچانا ہو تو بطور علاج حرام دوا کے استعمال کی بھی اجازت ہوگی، کیوں کہ دونوں کا مقصد جان کا بچانا ہے، اسی طرح آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے خفین پر مسح کی اجازت دی ہے، "خف" اپنے لغوی معنی کے لحاظ سے چرمی موزے کو کہتے ہیں، اب ایسا بھی ہو سکتا ہے کہ یہ حکم تعبدی ہو، اور صرف چمڑوں کی موزوں ہی پر مسح درست ہو، اور یہ بھی ممکن ہے کہ مسح کے جائز ہونے کی علت کسی دبیز چیز (جو لاسٹک وغیرہ کے سہارے کے بغیر قائم رہ سکے) سے پاؤں کو چھپائے رکھنا ہو، تو ایسی صورت میں جوربین بھی اس حکم میں شامل ہوں گے۔

(۵) بعض دفعہ نص ایسے یقینی ذریعہ سے ثابت نہیں ہوتی جس میں مستند و معتبر ہونے کے اعتبار سے کوئی شبہ باقی نہ رہے، جیسے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: جب امام "ولا الضالین" کہے تو تم "آمین" کہو (اذا قال الإمام ﴿ولا الضالين﴾ فقولوا: آمين) (ابوداؤد، کتاب الصلوٰۃ، باب التامین، حدیث ۹۳۲) یہ ایک صحیح درجہ کی حدیث ہے اور محدثین کی اصطلاح میں خبر واحد ہے، لیکن قرآن اور متواتر حدیث کے درجہ کی نہیں ہے، یہی وجہ ہے کہ اگر کوئی اس کا انکار کردے تو اس کو کافر نہیں کہا جا سکتا۔

(۶) بعض نصوص ذریعۂ ثبوت کے اعتبار سے صحت اصطلاحی سے بھی کم درجہ کی ہوتی

ہیں، اور ان کے اندر ایک سے زائد معنوں کا احتمال بھی ہوتا ہے، جیسے رسول اللہ ﷺ نے کسی چیز کو قبضہ میں لینے سے پہلے فروخت کرنے سے منع کیا ہے۔ (ابوداود، بیوع، باب فی الرجل یبیع ما لیس عندہ، حدیث ۳۵۰۳، و النسائی) نیز قبضہ سے کون سی کیفیت مراد ہے؟ یہ متعین نہیں ہے۔

بلکہ بسا اوقات محدثین کی اصطلاح کے مطابق وہ ضعیف بھی ہوتی ہے مگر اس کے مؤیدات موجود ہوتے ہیں، جیسے حدیث "ادرأو الحدود بالشبهات ما استطعتم" کہ جہاں تک ہو سکے حدود (شریعت کی مقررہ سزاؤں) کو ٹالو، نافذ کرنے میں جلدی نہ کرو، کتب حدیث میں یہ ضعیف سندوں سے روایت کی گئی ہے، لیکن اس کے خارجی مؤیدات موجود ہیں۔

(۷) جیسا کہ اوپر ذکر کیا گیا بعض نصوص میں ظاہری اعتبار سے تعارض ہوتا ہے، جیسے آں حضرت ﷺ نے ارشاد فرمایا: "لا صلاة لمن لم يقرأ بفاتحة الكتاب" اس شخص کی نماز ہی نہیں ہوگی جو سورۂ فاتحہ کی قرارت نہ کرے (ابوداود، کتاب الصلاۃ، باب من ترک القراءۃ، حدیث ۸۲۲)، اور دوسری حدیث میں ہے: "إذا صليتم فأقيموا صفوفكم ثم ليؤم أحدكم، فإذا كبر فكبروا ... وإذا قرأ فأنصتوا" (مسلم، باب التشہد فی الصلاۃ، حدیث ۴۰۴)، پہلی حدیث سے بظاہر معلوم ہوتا ہے کہ امام، مقتدی اور منفرد سب کو سورۂ فاتحہ پڑھنی ہے، اور دوسری حدیث سے معلوم ہوا کہ مقتدی کو سورۂ فاتحہ نہیں پڑھنی چاہئے۔

(۸) بعض مسائل میں قرآن وحدیث کی ہدایت موجود نہیں ہوتی، صحابہ کے آثار ہوتے ہیں، لیکن ان کے درمیان اختلاف رائے ہوتا ہے، جیسے مفقود الخبر شخص کی بیوی کے لیے حضرت عمرؓ نے چار سال انتظار کرنے کا فیصلہ کیا اور حضرت علیؓ نے شوہر کی ہم زمانہ لوگوں کی موت تک انتظار کرنے کا۔

(۹) بعض دفعہ ایک مسئلہ میں صراحتاً کوئی آیت، حدیث یا صحابہ کی رائے موجود نہیں ہوتی، اس میں قیاس کی ضرورت ہوتی ہے، اور قیاس کی دو الگ الگ جہتیں پائی جاتی ہیں، مثلاً: ایک انسان کے جسم میں دوسرے انسان کے خون چڑھانے کا مسئلہ ہے، ایک طرف وہ

حدیث ہے جس میں ایک عورت کے لیے دوسرے انسان کے بال کے استعمال کو منع کیا گیا ہے، دوسری طرف شریعت کا یہ حکم ہے کہ بچہ مدت رضاعت میں عورت کا دودھ پی سکتا ہے، پہلے حکم کا تقاضا یہ ہے کہ ایک انسان کے جسم میں دوسرے انسان کا خون چڑھانا جائز نہ ہو، کیوں کہ یہ جزو انسانی سے فائدہ اٹھانا ہے، دوسرے حکم کا تقاضا ہے کہ جائز ہو، کیوں کہ جب غذا کے طور پر جزو انسانی کا استعمال جائز ہے تو دوا کے طور پر بھی اسے جائز ہونا چاہئے، اب مجتہد کو متعین کرنا ہے کہ اس مسئلہ میں کون سی جہت پیش نظر رکھنی چاہئے؟۔

(۱۰) بعض دفعہ نصوص کا لغوی معنی تو واضح ہوتا ہے، لیکن اس کی مراد عرف سے متعین ہوتی ہے، اور عرف کی تبدیلی کے لحاظ سے احکام بدلتے ہیں، جیسے نفقہ کی سلسلہ میں اللہ تعالی نے حکم دیا: "وعلى المولود له رزقهن و کسوتهن بالمعروف" (بقرہ ۲۳۳)، لیکن نفقہ میں معروف مقدار کیا ہے؟ اس کے لیے کوئی ایک پیمانہ نہیں ہے، احوال زمانہ کے لحاظ سے اس کو متعین کیا جاتا ہے۔

اس طرح یہ دس صورتیں بنتی ہیں، ان میں سے پہلی صورت وہ ہے جس میں نہ اجتہاد کی ضرورت ہے اور نہ تقلید کی، بقیہ نو قسمیں وہ ہیں جن میں اجتہاد کی صلاحیت رکھنے والوں کو اجتہاد کی اور نہ رکھنے والوں کو تقلید کی ضرورت پیش آتی ہے، جن مسائل میں اجتہاد کی ضرورت نہیں ہوتی عام طور پر وہ اجماعی اور متفق علیہ ہیں، اور جن میں اجتہاد کی ضرورت ہوتی ہے بالعموم ان میں اختلاف رائے بھی پایا جاتا ہے۔

## اجتہاد کی نزاکت و دشواری

ان مسائل کو حل کرنے میں مجتہد کو جو آبلہ پائی کرنی پڑتی ہے اس کو سمجھنے کے لیے جاننا چاہیے کہ مجتہد کو کم سے کم یہ کام کرنے پڑتے ہیں:

(الف) اس بات کی تحقیق کہ یہ نصوص مستند طور پر ثابت ہیں یا نہیں؟ اور یہ کوئی معمولی کام نہیں ہے، کیوں کہ احکام سے متعلق مختلف درجات کی احادیث کی تعداد کم و بیش چار



ہزار سے زیادہ ہے، اتنی ساری احادیث کی سند کی تحقیق، راویوں کے احوال کی تلاش اور درایت اور واقعاتی پہلو سے اس کے معتبر اور نامعتبر ہونے یا قابل عمل اور ناقابل عمل ہونے کا فیصلہ کرنا، یہ سب نص کی تحقیق میں داخل ہے۔

(ب) مجتہد کا دوسرا کام متعارض روایات میں تطبیق وترجیح، نیز یہ معلوم کرنا ہے کہ ان میں سے کوئی نص منسوخ تو نہیں ہے؟ اس کے لیے نصوص کے وسیع ذخیرہ پر عمیق نظر اور شریعت کے مزاج و مذاق سے آگہی ضروری ہے۔

(ج) مجتہد کا تیسرا کام یہ ہے کہ نصوص میں جو کلمات وارد ہوئے ہیں وہ ان کا مفہوم متعین کرے، اس میں دو باتیں شامل ہیں: یہ بھی کہ الفاظ کا لغوی معنی متعین کیا جائے، اور دیکھا جائے کہ اس سے ظاہری معنی ہی مراد ہے، یا ظاہر اور متبادر معنی سے الگ کوئی اور معنی مراد ہے؟ کیوں کہ بعض دفعہ کوئی بات بطور تشبیہ کہی جاتی ہے، بعض اوقات لفظ عام ہوتا ہے اور مراد خاص ہوتی ہے، بعض دفعہ ایک لفظ کے کئی معانی ہوتے ہیں اور قرائن سے معلوم کرنا پڑتا ہے کہ یہاں لفظ مشترک کا کون سا معنی مراد ہے؟

دوسرے تعبیر کے لب ولہجہ سے یہ بات متعین کرنی ہوتی ہے کہ شارع کا مقصود کیا ہے؟ مثلاً: امر وجوب کے لیے بھی استعمال ہوتا ہے، اباحت کے لیے بھی اور استحباب کے لیے بھی، اس کے علاوہ ایک صورت امر ارشادی کی بھی ہوتی ہے، نص کے لب ولہجہ اور قرائن کی روشنی میں یہ بات متعین کی جاتی ہے کہ یہاں کون سا معنی مراد ہے، ظاہر ہے کہ اس کے لیے عربی لغت، عربی زبان کے قواعد، اور اصول فقہ پر وسیع نظر ضروری ہے۔

(د) جن مسائل میں کوئی نص موجود نہ ہو ان میں مجتہد کو دوسرے نظائر کو سامنے رکھتے ہوئے قیاس سے کام لینا ہوتا ہے، اور قیاس کے لیے ضروری ہے کہ پہلے کتاب وسنت میں آنے والے حکم کی علت دریافت کی جائے اور پھر جو مسائل درپیش ہیں ان پر اس علت کو منطبق کیا جائے، اس کے لیے گہری بصیرت اور خداداد ذہانت مطلوب ہے، ظاہر ہے کہ یہ کام عوام تو کیا؟ عام علماء بھی نہیں کرسکتے، بلکہ اس کے لیے غیر معمولی علم بھی مطلوب ہے،

## تقلید شخصی

اصل اور اس تقلید کے بارے میں تو کسی کلام کی گنجائش نہیں، جب تقلید شخصی کے بارے میں جو اعتراض ہے اسے اگر دیکھا جائے تو خود عہد نبوی میں تقلید شخصی کی مثالیں موجود ہیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم مختلف علاقوں میں صحابہؓ کو بھیجتے اور اس علاقہ کے لوگوں کے لیے ہدایت ہوتی کہ وہ ان کی ہدایات پر عمل کریں، جیسے حضرت ابوعبیدہ بن جراحؓ کو مدینہ بھیجا گیا، حضرت علی اور حضرت معاذ بن جبل یمن بھیجے گئے، عہد فاروقی میں حضرت عبداللہ بن مسعودؓ کو خاص طور پر کوفہ بھیجا گیا، خود حضرت عمرؓ نے ان کے بارے میں فرمایا کہ عبداللہ بن مسعودؓ کو بھیج کر میں نے اپنی امت کے لیے ان کو پسند کیا۔ "رضیت لامتی ما رضی لها ابن ام عبد" [illegible] ظاہر ہے کہ وہاں لوگ ان ہی کے فتاویٰ پر عمل کرتے تھے اور اسی ارشاد نبوی کی وجہ سے صحابہ و تابعین حضرت عبداللہ بن مسعودؓ کی رائے کو خصوصی اہمیت دیتے تھے۔ یہ سب تقلید شخصی ہی کی صورتیں ہیں۔

بعد میں شخصی تقلید کو علماء نے واجب قرار دیا، لیکن بقول حضرت مولانا اشرف علی تھانوی یہ واجب لغیرہ ہے، یعنی تقلید شخصی بذات خود واجب نہیں ہے، سد ذریعہ کے طور پر واجب ہوئی ہے، یوں کہ فقہاء کے درمیان بہت سے مسائل میں اختلاف رائے ہے، ان میں بعض رائیں انسان کے لیے سہولت کا باعث ہیں، لیکن وہ قرآن و حدیث سے ہم آہنگ نہیں ہیں، اور انسانی کوشش میں اس طرح کی خامی کا پایا جانا اس کی عظمت یا اس کے اخلاص کے منافی نہیں ہے۔ اگر مختلف فیہ مسائل میں مطلق تقلید کی اجازت دے دی جاتی تو لوگ قرآن و حدیث کی اتباع کے بجائے خواہش نفس کی اتباع میں گرفتار ہو جاتے، اور مختلف فقہاء کی اس رائے کو لے لیتے جو ان کے مفاد کے مطابق ہوتی، امام احمد، یحییٰ بن سعید قطان اور معمر بن راشد جیسے کبار محدثین سے مشترک طور پر ایک عبرت انگیز مضمون منقول ہے، اس جگہ اس کا ذکر کر دینا فائدہ سے خالی نہیں، فرماتے ہیں

''اگر کوئی شخص گانا سننے اور بیویوں سے غیر فطری راستے سے لطف اندوزی کے جواز کے سلسلے میں اہل مدینہ کے قول کو لے لے، متعہ کے جواز کے سلسلہ میں بعض اہل مکہ کے قول کو لے لے، اور مسکر نبیذ پینے کے جواز کے سلسلہ میں بعض اہل کوفہ کے قول کو اختیار کر لے، تو وہ بدترین مخلوق قرار پائے گا''۔ (ماہنامہ تلخیص از ۲۰ء ۱۹۹۲ء بیہ علوم الحدیث لابن کثیر ص ۹۵)

اس لیے یہ بات بہتر سمجھی گئی کہ تمام مسائل میں کسی ایک ایسے فقیہ کی تقلید کی جائے جس نے اپنے اجتہاد میں زندگی کے بیشتر مسائل کا احاطہ کیا ہو، تا کہ اتباع ہوئی کا دروازہ بند ہو جائے اور لوگ کتاب و سنت کی پیروی پر قائم رہیں۔

## تقلید میں اعتدال

البتہ پورے عہد تقلید میں دو باتوں کا لحاظ رکھا گیا، ایک یہ کہ جو نئے مسائل پیدا ہوں ان میں اجتہاد کیا جائے، تا کہ امت کسی بھی مسئلہ میں تاریکی میں اور شریعت کی روشنی سے محروم نہ رہے، اسی کو فقہ کی اصطلاح میں ''تخریج مسائل'' یا ''تحقیق مناط'' کہتے ہیں، اور علماء متفق ہیں کہ یہ اجتہاد کی ایسی صورت ہے جو قیامت تک باقی رہے گی، یہی وجہ ہے کہ کسی دور میں یہ مسئلہ پیدا نہیں ہوا کہ اب مجتہد نہیں رہے تو فلاں فلاں مسائل کیسے حل ہوں گے؟

دوسرے چوں کہ کتاب اللہ اور سنت رسول کی اتباع ہی مقصود ہے اور ہر اجتہاد میں خطا کا احتمال موجود ہے، اس لیے اگر امام کی کوئی رائے واضح طور پر نص سے متعارض ہو (جس کا فیصلہ کرنا بھی ہر کہہ و مہ کے بس کی بات نہیں، بل کہ مجتہد فی المذہب یا دین دار و باصلاحیت علماء کا بورڈ ہی کر سکتا ہے)، یا عصری تبدیلیوں کی وجہ سے احتیاط کے خلاف ہوگئی ہو، یا شریعت کے بنیادی مقاصد سے ہم آہنگ نہ ہو تو وہاں امام کے قول کو ترک کر دیا جاتا ہے، مذاہب اربعہ میں اس کی بکثرت مثالیں موجود ہیں، اس جگہ صرف فقہ حنفی سے اس کی ایک ایک مثال پیش کی جاتی ہے:

۱- امام ابوحنیفہ کے نزدیک دار الحرب میں ربا جائز ہے، لیکن بعد کے علماء احناف خاص کر علمائے ہند نے اس رائے پر فتویٰ نہیں دیا، کیوں کہ یہ رائے بظاہر صحیح اور صریح نصوص سے متعارض ہے۔

۲- امام ابوحنیفہ کے یہاں چہرہ اور گٹوں تک ہاتھ عورت کے ستر میں داخل نہیں ہے، لیکن متاخرین احناف نے احتیاط سے کام لیتے ہوئے اور فتنہ کو دیکھتے ہوئے عورت کے لیے نامحرموں سے ان کے چھپانے کو بھی واجب قرار دیا۔

۳- امام ابوحنیفہ کے نزدیک اگر کوئی مرد لاپتہ ہو جائے تو عورت کو اس کے ہم عمر لوگوں کے انتقال تک انتظار کرنا چاہئے، جیسا کہ حضرت علیؓ کا فیصلہ ہے، لیکن بعد کے فقہاء نے دیکھا کہ نکاح کا ایک اہم مقصد عفت و عصمت کی حفاظت ہے اور اتنا طویل انتظار عورت کی عزت و آبرو کو خطرہ میں ڈال سکتا ہے، اس لیے انھوں نے حضرت عمرؓ کے فیصلہ یعنی امام مالک کے فیصلہ کو قبول کیا اور اسی پر فتویٰ دیا۔

اس طرح کی سیکڑوں مثالیں فقہاء کے یہاں موجود ہیں، فقہ شافعی میں بھی کم از کم بیس مسائل میں امام شافعی کے قول جدید کے بجائے قول قدیم کو فقہائے شوافع نے اختیار کیا، اسی بنیاد پر ایک مستقل اصول "الخروج من الخلاف" تمام فقہاء کے یہاں پایا جاتا ہے کہ کسی بھی مسئلہ میں ایسے طریقہ پر عمل کرنے کی کوشش کرنی چاہئے کہ اس کے درست ہونے پر فقہاء کا اتفاق ہو، اس میں اصل مقصود فقہاء کے اختلاف سے بچنا نہیں ہے، بلکہ ان نصوص کی مخالفت سے بچنا ہے جن پر مختلف فقہاء نے اپنی رائے کی بنیاد رکھی ہے۔

تقلید کی حقیقت ہی یہ ہے کہ "جس شخص کی بات شریعت میں دلیل کا درجہ نہ رکھتی ہو اس کی بات کو دلیل پوچھے بغیر اس گمان کے تحت مان لیا جائے کہ اس نے قرآن وحدیث کو درست طور پر سمجھا ہے، لیکن اس میں خطا کا احتمال بھی موجود ہے"، اگرچہ تقلید کی تعریف میں مختلف تعبیرات اختیار کی گئی ہیں لیکن ان سب کا ماحصل یہی ہے، گویا مقلد تین باتوں کو مانتے ہوئے کسی فتویٰ پر عمل کرتا ہے: اول یہ کہ کتاب اللہ اور سنت رسول کی طرح اس امام کی بات بذات

خود مجتہد و دلیل نہیں، دوسرے تقلید کا اصل مقصود کتاب و سنت کی پیروی ہے، تیسرے امام
مجتہد نبی کی طرح معصوم نہیں ہے، اس لیے اس کی رائے میں خطا کا احتمال ہوتا ہے۔

اب کون دیانت دار اور منصف مزاج شخص کہہ سکتا ہے کہ تقلید کرنے والا اپنے امام کو
رسول کا درجہ دیتا ہے، تقلید اور اجتہاد کی تعریف تو ایک علمی بحث ہے، لیکن اگر آپ کسی عام
آدمی سے بھی دریافت کریں کہ مثلاً تم ظہر میں دو رکعت سنت اور دو رکعت فرض کیوں پڑھتے
ہو؟ فرض ظہر سے پہلے کی دو رکعت کس کی سنت ہے؟ اور دو رکعت فرض کس کے حکم سے ادا
کرتے ہو؟ تو اس کا جواب یہی ہوگا کہ یہ دو رکعت رسول اللہ ﷺ کی سنت ہے اور اس دو
رکعت فرض کا اللہ تعالیٰ نے حکم دیا ہے، کوئی یہ نہیں کہے گا کہ یہ امام ابوحنیفہ یا امام شافعی کی سنت
ہے یا انھوں نے حکم دیا ہے، اس سے معلوم ہوا کہ تقلید کی حیثیت کسی ماہر فن کی رائے سے
فائدہ اٹھانے کی ہے، لیکن عالم یا عامی ہر ایک کا مقصود اللہ اور اس کے رسول ہی کی اطاعت
ہے، اسی لیے بہت سے مقلد علماء، خاص کر ہمارے علماء دیوبند نے تقلید میں بھی غلو اور جمود
کو منع کیا ہے۔

بدگمانی اور غلط فہمی کا سوال یہ ہے کہ بعض حضرات فقہ کو کتاب اللہ اور سنت رسول کے
مقابل ایک الگ شی قرار دیتے ہیں، حالانکہ حقیقت یہ ہے کہ فقہ کتاب اللہ اور سنت
رسول سے کشید کیا ہوا عطر ہے، نہ کہ اس کے مقابل کوئی چیز، مثلاً اگر کسی شخص کو نیت سے
لے کر سلام تک نماز کے احکام دیکھنے ہوں تو اسے سیکڑوں حدیثیں دیکھنی ہوں گی، پھر
راویوں کے حالات معلوم کر کے ان کے درجات متعین کرنے ہوں گے، متعارض روایات میں
ترجیح دینی ہوگی، اور نہ جانے کتنے الفاظ کی لغوی تحقیق کرنی پڑے گی، شاید اس کے لیے
سالہا سال مطلوب ہوں، لیکن اگر آپ فقہ کی کتابوں میں "باب صفۃ الصلاۃ" نکال لیں تو
دو تین صفحات میں آپ کو ان تمام مباحث کا نچوڑ مل جائے گا اور نیت سے لے کر سلام تک
کے تمام احکام آپ کے سامنے آجائیں گے، اس لیے انصاف کی بات یہ ہے کہ ہمیں فقہاء کا
ممنون و شکر گزار ہونا چاہیے کہ انھوں نے عام مسلمانوں کے لیے قرآن و حدیث پر عمل

کرنے کو آسان کر دیا ہے۔ اس جگہ امام ظاہریہ علامہ ابن حزم اندلسی کی یہ چشم کشا عبارت بھی اہمیت کی حامل ہے:

"جميع ما استنبطه المجتهدون معدود من الشريعة ،
وإن خفي دليله على العوام ، ومن أنكر ذلك فقد نسب الأئمة
إلى الخطأ، وأنهم يشرعون ما لم يأذن به الله ، وذلك ضلال
من قائله عن الطريق" (كما في الميزان الكبرى للشعراني ١/ ١٦)

ائمۂ مجتہدین نے جو کچھ استنباطات کیے ہیں ان کا شمار شریعت میں ہے اگر چہ اس کی دلیل عوام سے مخفی ہو، جس نے اس بات کا انکار کیا گویا اس نے ائمہ کو خطأ کی جانب منسوب کیا اور یہ کہا کہ وہ لوگ ایسے احکام مقرر کرتے ہیں جن کی اللہ تعالیٰ نے اجازت نہیں دی ہے، اس طرح کی بات سراسر صراط مستقیم سے بھٹکنے کے مرادف ہے۔

رہ گیا اس تقلید شخصی کا ائمہ اربعہ میں منحصر ہو جانا تو ایسا نہیں ہے کہ کچھ لوگوں نے کسی جگہ بیٹھ کر اس پر اتفاق کر لیا ہو، بل کہ یہ ایک غیبی فیصلہ ہے، چوں کہ ان فقہاء کی آراء کتاب و سنت اور منشأ شریعت سے قریب محسوس کی گئیں اور ان کے اجتہادات زندگی کے تمام شعبوں میں موجود ہیں اس لیے امت میں انھیں خاص طور پر پذیرائی حاصل ہوئی، جیسے قراءت و تجوید میں قراءات سبعہ، یا قراءات عشرہ کو جو مقبولیت حاصل ہوئی ہے وہ دوسری قراءتوں کو حاصل نہیں ہو سکی، یا جیسے احادیث صحیحہ کے بہت سے مجموعے مرتب ہوئے لیکن صحیحین کو جو قبول عام و تام حاصل ہوا وہ کسی اور تالیف کے حصہ میں نہیں آیا، اسی طرح یہ ایک غیبی فیصلہ ہے کہ ائمہ اربعہ کے مذاہب کو من جانب اللہ جو قبولیت حاصل ہوئی وہ کسی اور کو حاصل نہیں ہو سکی، اس میں کسی تعصب اور تنگ نظری کو دخل نہیں ہے اور شاید اس کی مصلحت یہ بھی ہو کہ مذاہب اربعہ نے اجتہاد و استنباط کی مختلف جہتوں کو، فقہائے صحابہ کے اکثر اقوال کو اور قیاس کے مختلف پہلوؤں کو اپنے اندر جذب کر لیا ہے، گویا یہ بحیثیت مجموعی پوری شریعت اسلامی کے

ترجمان اور قرآن وحدیث کی تعلیمات کی لیے شرح وبیان ہیں، اس لیے اس پر معترض ہونا ایک طرح سے خدا کے فیصلہ پر معترض ہونا ہے۔

# تیسرا سبب

بعض حضرات کے لیے فقہاءِ کرام کا کثرتِ اختلاف بھی موجب تشویش بنا ہوا ہے، وہ کہتے ہیں کہ جب ان حضرات علماء میں اس قدر اختلافات ہیں، اور ہر ایک قرآن وحدیث ہی کا حوالہ دیتا ہے، نیز ہر ایک دوسرے کی رائے کو مرجوح قرار دینے کی کوشش بھی کرتا ہے: اس لیے کسی ایک کے صحیح موقف پر ہونے کی ضمانت نہیں لی جاسکتی، بہتر یہ ہوگا کہ خود ہی نصوص قرآن وحدیث کو سمجھ کر عمل کیا جائے۔

جیسا کہ یہ بات وضاحت کے ساتھ آچکی کہ حضرات فقہاء رحمہم اللہ نے اپنی پوری محنت اور صلاحیت کو بروئے کار لاتے ہوئے مختلف اور متعارض نصوص سے حکم شرعی مستنبط کرنے کی کوشش فرمائی ہے اور اس کے لیے کچھ اصول وضع کیے ہیں جو قرآن وحدیث ہی سے ماخوذ ہیں، ظاہر بات ہے کہ یہ اجتہادی کوششیں ہیں جن کے نتیجہ میں اختلاف کا پایا جانا لازمی امر ہے جو از روئے شرع محمود اور پسندیدہ اختلاف ہے، فقیہ عصر مفتی رشید احمد لدھیانوی رحمہ اللہ نے اختلافات ائمہ کے برحق اور ناگزیر ہونے کے سلسلہ میں ایک بصیرت افروز مضمون تحریر فرمایا ہے اس کا خلاصہ ہدیۂ ناظرین کرنا فائدہ سے خالی نہ ہوگا، فرماتے ہیں:

> ''علماء کے اختلاف کا ختم ہو جانا ناممکن ہے، اور اس کی تمنا رکھنے والا بہت بڑا احمق ہے، اس لیے کہ علماء کا اتفاق صرف اسی صورت میں ہو سکتا تھا کہ قرآن وحدیث میں ہر شخص سے متعلق ہر فعل کی ہر کیفیت کا حکم منصوص ہو، اور یہ ناممکن ہے، کیوں کہ دنیا میں انسان غیر محصور ہیں، پھر ہر شخص کے افعال غیر محصور، اور ہر فعل کی کیفیات اور احکام غیر محصور، پس اگر ایسی کتاب نازل کردی جاتی جس میں یہ سب کچھ صراحتاً مذکور ہوتا تو نہ اس کی

حفاظت ممکن ہوتی، نہ اس کا نقل کرنا انسان کے قدرت میں ہوتا، اور نہ ہی اس سے استفادہ کی کوئی صورت ممکن ہوتی۔

پس ضروری ہوا کہ قرآن وحدیث میں جزئیات کی بجائے کلیات مذکور ہوں جن سے ہر جزئیہ کا حکم مستنبط کیا جائے، اور کلیات سے استنباط میں انسان کے عقل وفہم کا دخل ہوتا ہے اور عقول کی سطحیں مختلف ہوتی ہیں جس کی وجہ سے مسئلہ میں اختلاف پیدا ہوجاتا ہے، بعض دفعہ جزئیہ ایک ہوتا ہے اور کلیات بھی فریقین کے درمیان مسلم ہوتے ہیں مگر اختلاف اس میں ہوتا ہے کہ یہ جزئیہ کس کلی کے تحت درج ہے۔

مثال کے طور پر جج کے سامنے مدعی اور مدعیٰ علیہ کے وکلاء بحث کرتے ہوئے اختلاف کرتے ہیں، جزئیہ ایک ہے، جن قوانین سے وہ اپنے اپنے نقطۂ نظر کو ثابت کرتے ہیں وہ ایک ہی حکومت کے قوانین ہیں، اور فریقین کے مابین مسلم بھی ہیں، مگر اختلاف یوں ہوتا ہے کہ مثلاً مدعی کا وکیل کہتا ہے کہ فلاں قانون کی رو سے اس کیس میں مدعی علیہ کو سزا ہونی چاہیے، اور مدعی علیہ کا وکیل یہ ثابت کرتا ہے کہ یہ کیس اس قانون کے تحت نہیں آتا جو مدعی کے وکیل نے بیان کیا، بلکہ دوسرے قانون سے مناسبت رکھتا ہے جس کی رو سے مدعی علیہ بری قرار پاتا ہے، دونوں میں خوب بحث ہوتی ہے، ہر ایک اپنے اپنے ترجیحی دلائل پیش کرتا ہے، بالآخر جج دونوں میں سے جس کے دلائل راجح پاتا ہے اس کی جانب فیصلہ دے دیتا ہے، مگر دوسرے وکیل کی نہ اجازت سلب کی جاتی ہے اور نہ اس کو سزا دی جاتی ہے، اور نہ ہی اسے برا سمجھا جاتا ہے بلکہ آئندہ مقدمات میں اسے بدستور بحث کرنے کی اجازت ہوتی ہے۔

اسی طرح علم علاج میں بھی بڑا اختلاف پایا جاتا ہے، ایلوپیتھی،

ہومیوپیتھی، یونانی اور ویدک وغیرہ کے تو اصول ہی مختلف ہیں، چنانچہ ایلوپیتھی میں علاج بالضد ہوتا ہے، اور ہومیوپیتھی میں علاج بالمثل، پھر ہر طریقۂ علاج میں مرض کی تشخیص، اس کے اسباب اور تجویز دوا اور خوراک وپرہیز اور دوا کی مقدار، دوا کی خوراکوں کی تعداد اور دوا کے طریقۂ استعمال میں اختلاف ہوتا ہے، مگر اس کے باوجود اس اختلاف کو کوئی برا نہیں سمجھتا، حکیموں اور ڈاکٹروں کے آپسی اختلاف کو دیکھتے ہوئے کوئی شخص ان سے اپنا علاج کرانا نہیں چھوڑتا، بلکہ جس حکیم یا ڈاکٹر پر اعتماد ہوتا ہے اسی سے علاج کرایا جاتا ہے۔

علماء کا اختلاف اس سے بہت کم درجہ رکھتا ہے اس لیے کہ ان کے اصول متحد ہیں، اس کے باوجود اس اختلاف کو برا کہا جاتا ہے، ائمۂ کرام کو طعن وتشنیع کا نشانہ بنایا جاتا ہے، حقیقت میں یہ نتیجہ ہے دین اور علم دین کی طرف سے بے توجہی اور بے رغبتی کا، علاجِ جسمانی کی اہمیت ہے اس لیے ڈاکٹروں کا اختلاف علاج سے مانع نہیں بنتا، اس کے برعکس باطنی امراض کے علاج کی ضرورت نہیں سمجھی جاتی، دین کی قلب میں اہمیت نہیں، اس لیے اختلاف علماء کو حیلہ بنا کر خودرائی کی راہ ہموار کی جاتی ہے۔

معلوم ہوا کہ خوئے بدرا بہانۂ بسیار، تو ہی اگر نہ چاہے تو باتیں ہزار ہیں، دنیاوی فائدہ کے لیے انسان ہزار اختلافات کو گوارہ کرتے ہوئے اپنے پسندیدہ شخص کی اطاعت بآسانی قبول کر لیتا ہے اور دین کا معاملہ جو اس سے بھی اہم ہے اس میں اختلاف علماء کو بہانہ بنا کر من مانی اور خودرائی کرنا چاہتا ہے۔

# چوتھا سبب

چوتھا اہم سبب مصادر شریعت میں سے بعض (خواہ ان کی حیثیت اصل مصدر کی ہو یا ذیلی مصدر کی، مثلاً اجماع، عمل متوارث اور آثار موقوفہ) کو دانستہ یا نادانستہ طور سے نظر انداز کرنا ہے۔

## اجماع

علامہ ابن جوزیؒ (م ۵۹۷ھ) نے اپنی کتاب "تلبیس ابلیس" میں ان بہتر باطل فرقوں کو تفصیل سے گنایا ہے جو حسب فرمانِ نبوی ناری ہیں، ان میں "فرقۂ نظامیہ" (نظام معتزلی کے متبعین) کا ذکر کیا ہے جن کی گمراہیوں میں سے اجماع، قیاس اور اخبار آحاد کی حجیت کا انکار ہے۔ اسی طرح "ظاہریہ" کا ذکر کیا ہے جو اجماع وقیاس کے منکر ہیں۔

اسی طرح شیخ الاسلام علامہ ابن تیمیہ (م ۷۲۸ھ) کی عبارت کا حاصل بھی یہی ہے کہ جو شخص اجماع کو نہیں مانتا وہ "اہل السنۃ والجماعۃ" سے خارج ہے، اپنی کتاب "منہاج السنۃ" (۲۷۲/۳) میں فرماتے ہیں:

> "فإن أهل السنة تتضمن النصَّ، والجماعة تتضمن الإجماع، فأهل السنة والجماعة: هم المتبعون للنص والإجماع"، یعنی: السنۃ کا لفظ نص کو متضمن ہے، اور جماعت کا لفظ اجماع کو شامل ہے، پس "اہل السنۃ والجماعۃ" وہ لوگ ہیں جو نص اور اجماع کے متبع ہیں۔

رہی یہ بات کہ غیر مقلدین حضرات بھی اجماع کا انکار کرتے ہیں؟ تو یہ بات اظہر من الشمس ہے، نواب صدیق حسن خان بھوپالیؒ کی درج ذیل عبارت ملاحظہ فرمائیں جو انھوں نے اپنے رسالہ "افادة الشیوخ" (ص ۱۲۱) میں تحریر فرمائی ہے:

''خلاف است در امکانِ اجماع فی نفسہ ، و امکانِ علم بداں ، و امکانِ نقلِ آں بسوئے ما، وحق عدم است...... و بر تقدیر تسلیم ایں ہمہ خلاف است دراں کہ حجت شرعی است یا نہ؟ مذہب جمہور حجیت اواست، ودلیل برآں نزد اکثر سمع است فقط ، نہ عقل ...... وحق عدم حجیت او است ۔ واگر تسلیم کنیم کہ حجت است ، وعلم بداں ممکن ، پس اقصی ما فی الباب آنست کہ مجمع علیہ حق باشد ، ولازم نمی آید ازیں وجوب اتباع او''۔

ترجمہ: اس میں اختلاف ہے کہ اجماع فی نفسہ ممکن ہے یا نہیں؟اور اجماع کا علم ہوسکتا ہے یا نہیں؟ اور اجماع ہم تک منقول ہوکر آسکتا ہے یا نہیں؟اور حق بات یہ ہے کہ یہ سب باتیں ناممکن ہیں ......اور یہ سب باتیں مان لینے کے صورت میں پھر اس میں اختلاف ہے کہ وہ حجت شرعیہ ہے یا نہیں؟ جمہور (اہل السنۃ والجماعۃ ) کا مذہب یہ ہے کہ وہ حجت ہے۔اور اس کی دلیل اکثر کے نزدیک صرف نقلی ہے، عقلی کوئی دلیل نہیں ہے ......اور حق بات اس کا حجت نہ ہونا ہے...... اور اگر ہم مان لیں کہ حجت ہے اور اس کا علم ممکن ہے،تو زیادہ سے زیادہ یہ بات ہے کہ جس بات پر اجماع ہوا ہے وہ بات حق ہوگی ،مگر اس سے یہ لازم نہیں آتا کہ اس کی پیروی واجب ہو۔اھ

حضرت مولانا سعید احمد صاحب پالن پوری مدظلہ نواب صاحبؒ کی مذکورہ بالا عبارت اور اس کا ترجمہ ذکر کرنے کے بعد فرماتے ہیں:

''نواب صاحب نے مذکورہ عبارت میں حجیت اجماع کا صرف انکار ہی نہیں کیا بلکہ دو عجیب باتیں بھی کہی ہیں: (۱) جمہور جو اجماع کو حجت شرعیہ مانتے ہیں تو وہ دلیل نقلی کی وجہ سے، یعنی سورۂ نسار

کی آیت نمبر ۱۱۵ ﴿ویتبع غیر سبیل المؤمنین﴾ کی وجہ سے حجت مانتے ہیں، نواب صاحب کے نزدیک حجیت اجماع پر کوئی عقلی دلیل نہیں ہے اور مسئلہ کا مدار صرف سمعی دلیل پر رکھنا نواب صاحب کے نزدیک درست نہیں، دلیل عقلی بھی ضروری ہے۔ حالانکہ یہ مزاج تو معتزلہ کا ہے، نواب صاحب تو اصحاب ظواہر میں سے ہیں انھیں عقل سے کیا سروکار؟ مگر جب حجیت اجماع کے انکار کی ضرورت پیش آئی تو عقل کی اتنی اہمیت بڑھ گئی (کہ قرآن کی آیت بھی کافی نہیں)۔ فیا للعجب۔ (۲) نواب صاحب یہ تسلیم کرتے ہیں کہ بصورت اجماع وہ بات برحق ہوسکتی ہے جس پر اجماع منعقد ہوا ہے، مگر پھر یہ گل کھلاتے ہیں کہ: "اس سے یہ لازم نہیں آتا کہ: "اس حق بات کی پیروی واجب ہو"... ماشاء اللہ! چشم بددور، جب اس حق کی پیروی واجب نہ ہوگی تو کیا اس کے مقابل جو باطل ہے اس کی پیروی کی جائے گی؟ ع: بریں عقل و دانش بباید گریست۔ (ملاحظہ ہو: مقدمہ "حدیث اور اہل حدیث"، اور "رحمۃ اللہ الواسعۃ" ۲/۷۳۵)

اس میں شبہ نہیں کہ آیت کریمہ ﴿ویتبع غیر سبیل المؤمنین﴾ اور حدیث نبوی **"لا تجتمع أمتي على ضلالة"** کا عموم دلالت کرتا ہے کہ امتِ مسلمہ کے ہر دور کا اجماع حجت ہے، لیکن اجماع کا سب سے اعلیٰ فرد حضرات صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کا اجماع ہے صحابہؓ کو اللہ تعالیٰ نے حق کا معیار قرار دیا ہے، خصوصاً حضرات خلفائے راشدین کہ ان کے کسی بھی اقدام عمل کو اللہ تعالیٰ نے معروف اور خیر محض بتایا ہے، اسی طرح ان حضرات کے کسی کام سے لوگوں کو منع کرنے کو نہی عن المنکر کی سند عطا فرمائی ہے، اور خصوصیت سے نماز اور زکوٰۃ کے متعلق ان کے اختیار کردہ طریقے اور نظام عمل کو فریضۂ اقامت صلاۃ و ایتاء زکوٰۃ کی انجام دہی قرار دیا ہے، ﴿الَّذِينَ إِنْ مَكَّنَّاهُمْ فِي الْأَرْضِ أَقَامُوا الصَّلَاةَ وَآتَوُا

الزَّكٰوةَ وَأَمَرُوْا بِالْمَعْرُوْفِ وَنَهَوْا عَنِ الْمُنْكَرِ ، وَلِلّٰهِ عَاقِبَةُ الْأُمُوْرِ ﴿ سورۂ حج، آیت ۴۱﴾ کہ یہ لوگ تو ایسے ہیں کہ اگر ہم ان کو دنیا میں حکومت دے دیں تو یہ لوگ (خود بھی) نماز کی پابندی کریں اور زکوۃ دیں اور (دوسروں) کو بھی نیک کاموں کے کرنے کو کہیں، اور برے کاموں سے منع کریں، اور سب کاموں کا اختیار تو خدا ہی کے اختیار میں ہے۔

لہذا عہد خلافت راشدہ کے اجماعی مسائل کی خلاف ورزی ہرگز جائز نہیں ہوگی، چنانچہ تراویح کی بیس رکعات، ایک مجلس کی تین طلاقوں کا تین شمار ہونا، متعہ کی حرمت، جمعہ کی اذان اول کا اضافہ، قرآن کریم کو ایک صحیفہ میں جمع کرنا، یا مصحف عثمانی ہی کا سب کو پابند کیا جانا وغیرہ، یہ سب امور غیر مختلف ہیں، اگر چہ آں حضرت ﷺ نے انھیں نہ کیا ہو یا آپ ﷺ سے ان کے خلاف کوئی خبر واحد صحیح ہی کیوں نہ منقول ہو، اسی کے ذیل میں عورتوں کو مسجد میں جانے سے ممانعت بھی داخل ہے، اگر چہ اس پر اجماع تو منعقد نہیں ہوا، تاہم حضرت عمرؓ کے منع فرمانے سے اتنا ضرور معلوم ہوا کہ یہ منکر ہے ورنہ وہ اس سے منع نہ فرماتے۔

## عملِ متوارث

اجماع ہی کی طرح دور نبوی سے بطور توارث وتعامل منقول ہونے والا عمل بھی ہے، جو احکام و مسائل دور صحابہ میں اجماعی رہے ہوں، یا بطور سنت مشہورہ معروف ومتداول رہے ہوں عموماً بعد کے لوگوں تک وہ بطریق تعامل وتوارث ہی پہونچے ہیں، اس لیے ان میں قطعیت وتیقن بہ نسبت اخبار آحاد کے زیادہ ہوتا ہے، اسی لیے امت مسلمہ کے چاروں فقہی مذاہب، صحابہؓ سے منقول عمل متوارث کو اہمیت دیتے آرہے ہیں، اور فقہ حنفی میں تو عمل متوارث کی اہمیت بہت ہی زیادہ ہے، کیوں کہ درج ذیل آیات کریمہ عمل متوارث کی اہمیت ونزاکت کو بتا رہی ہیں جن سے غض بصر ممکن ہی نہیں ہے:

(۱) ﴿وَعَدَ اللّٰهُ الَّذِيْنَ آمَنُوْا مِنْكُمْ وَعَمِلُوا الصَّالِحَاتِ لَيَسْتَخْلِفَنَّهُمْ فِي الْأَرْضِ كَمَا اسْتَخْلَفَ الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِهِمْ وَلَيُمَكِّنَنَّ لَهُمْ دِيْنَهُمُ الَّذِي ارْتَضَىٰ لَهُمْ

وَلَيُبَدِّلَنَّهُمْ مِنْ بَعْدِ خَوْفِهِمْ اَمْنًا﴾ [سورۂ نور، آیت ۵۵]

ترجمہ: تم میں جو لوگ ایمان لاویں اور نیک عمل کریں ان سے اللہ تعالیٰ وعدہ فرماتا ہے کہ ان کو زمین میں حکومت عطا فرمائے گا، جیسے ان سے پہلے لوگوں کو حکومت دی تھی، اور جس دین کو ان کے لیے پسند فرمایا ہے اس کو ان کے لیے قوت دے گا، اور ان کے اس خوف کے بعد اس کو مبدل بہ امن کر دے گا۔

(۲) ﴿اَلَّذِيْنَ اِنْ مَّكَّنّٰهُمْ فِى الْاَرْضِ اَقَامُوا الصَّلٰوةَ وَ اٰتَوُا الزَّكٰوةَ وَاَمَرُوْا بِالْمَعْرُوْفِ وَنَهَوْا عَنِ الْمُنْكَرِ ، وَلِلّٰهِ عَاقِبَةُ الْاُمُوْرِ﴾ [سورۂ حج، آیت ۴۱]

ترجمہ: یہ لوگ تو ایسے ہیں کہ اگر ہم ان کو دنیا میں حکومت دے دیں تو یہ لوگ (خود بھی) نماز کی پابندی کریں اور زکوۃ دیں اور (دوسروں) کو بھی نیک کاموں کے کرنے کو کہیں، اور برے کاموں سے منع کریں، اور سب کاموں کا اختیار تو خدا ہی کے اختیار میں ہے۔

پہلی آیت میں صحابہؓ کو خطاب کر کے انھیں خلافت دیے جانے، روئے زمین میں ان کے قدم جمائے جانے، اور ان کے حق میں امن عام کا وعدہ کیا جا رہا ہے تا کہ وہ لوگ بے خوف وخطر اللہ تعالیٰ کی عبادت کریں، اور دین اسلام کی اشاعت کریں، چنانچہ اللہ تعالیٰ نے یہ وعدہ پورا فرمایا، اور حضرات خلفائے راشدین کو یکے بعد دیگرے خلافت دی گئی، اور ان حضرات نے اسلام کے ستون بلند ومضبوط کیے، اور اس کے احکام کو نافذ کر کے نمونہ قائم کر گئے۔

دوسری آیت میں فقرائے مہاجرین جن کو اپنا گھر بار چھوڑ کر ہجرت کرنے، اور مفلسی وبے بسی کی زندگی گذارنے پر مجبور کیا گیا تھا ان کو بشارت دی گئی ہے کہ اللہ تعالیٰ انھیں ضرور اپنی زمین میں حکومت عطا کرے گا، اور ان کی پیشگی ستائش کی گئی ہے کہ وہ لوگ حکومت پا کر اللہ کے دین کی خدمت کریں گے، خود بھی اقامت نماز اور ادائیگی زکوۃ کا اہتمام کریں گے، اور دوسروں کو بھی امر بالمعروف اور نہی عن المنکر کریں گے۔

ان آیتوں میں اس حقیقت کی جانب اشارہ ہے کہ خلفائے راشدین کے عہد میں بلاد اسلامیہ میں مختلف پہلوؤں سے نفاذ شریعت کے سلسلہ میں جو کوششیں کی گئیں وہ سب اللہ تعالیٰ کی پسندیدہ ہیں، ان کے زمانہ میں جس کسی مسئلہ پر تمام یا تقریباً اتفاق ہو گیا، خواہ وہ کسی ایک اسلامی شہر یا ملک کا اتفاق ہو یا پوری خلافت اسلامیہ کا مجموعی طور پر اتفاق ہو وہ سب اللہ تعالیٰ کی جانب سے تمکین کے مرادف ہے، کیوں کہ حضرات خلفائے راشدین بالخصوص حضرات شیخین اپنی حدود خلافت میں کسی ایسے عمل کو جو روح شریعت کے منافی ہو، یا مطلقاً کوئی سے میل نہ کھاتا ہو کسی بھی صورت میں برداشت کرنے والے نہیں تھے، اگر اس عمل کو ان کی تائید حاصل ہے، یا انھوں نے اس سے سکوت برتا ہے تو مذکورہ آیتوں کے اشارہ اس کے مطابق وہ اللہ تعالیٰ کا پسندیدہ عمل ہے۔

یہی وجہ ہے کہ بعد والوں کو عہد خلافت راشدہ سے جو عمل بطور وراثت ملا انھوں نے اس کو صد درجہ اہمیت دی، اور قرآن وحدیث کی نصوص کو سمجھنے اور ان کی مراد تک پہنچنے کے سلسلہ میں تعامل سلف کو ہرگز نظر انداز نہیں کیا، امام مالک رحمہ اللہ نے مدینہ منورہ کے مہبط وحی ہونے اور مہاجر وانصار صحابہ کا مسکن ہونے کی وجہ سے اہل مدینہ کے تعامل کو روایتوں تک دبا لیا، جب کہ اہل کوفہ نے سیدنا ابن مسعود، حضرت علی مرتضیٰ، حضرت ابو موسیٰ اشعری رضی اللہ عنہم جیسے اجلۂ صحابہ نیز سیکڑوں کیا ہزاروں صحابہ کے پیوند خاک کوفہ وبصرہ ہو جانے . اور حضرات شیخین رضی اللہ عنہما کی عراق پر خصوصی نظر وتوجہ کی بنا پر اہل کوفہ کے موروثی عمل کو اہمیت دی، اسی طرح دیگر بلاد اسلامیہ کا حال ہے جہاں کثیر تعداد میں صحابہ کرام منتقل ہوئے، اور شریعت کی تبلیغ فرمائی۔

امام مصر لیث بن سعدؒ کے خط بنام امام مالکؒ سے اندازہ لگایا جا سکتا ہے کہ جمیع بلاد اسلامیہ میں عمل متوارث کی کیا حیثیت تھی، امام مالک رحمہ اللہ نے امام مصر لیث بن سعد کے نام ایک مکتوب گرامی بھیجا تھا جس میں آپ نے عمل اہل مدینہ کی اہمیت پر روشنی ڈالی تھی، اس کے جواب میں امام لیث بن سعدؒ نے طویل مکتوب تحریر فرمایا، جس میں عمومی طور پر عمل

متوارث کی حیثیت پر مدلل گفتگو فرمائی، حافظ ابن قیم نے اپنی مایہ ناز تصنیف "اعلام الموقعین" (۸۳/۳تا۸۸) میں یہ خط مکمل نقل فرمایا ہے، ذیل میں اس خط کے ایک اقتباس کا ترجمہ اختصار کے ساتھ پیش کیا جاتا ہے:

آپ پر سلامتی ہو، میں اس اللہ کی تعریف کرتا ہوں جس کے سوا کوئی معبود نہیں، اللہ تعالیٰ ہمیں اور آپ کو عافیت عطا کریں، اور دنیا وآخرت میں انجام بخیر فرمائیں، آپ کا خط موصول ہوا جس میں آپ نے اپنی خیریت کا ذکر فرمایا مجھے اس سے خوشی ہوئی، اللہ تعالیٰ اس خیریت کو دائم فرمائیں، اور شکر کی توفیق اور مزید احسان کے ذریعہ تام فرمائیں۔

"آپ نے (عمل اہل مدینہ کی ترجیح کے سلسلہ میں) اس آیت کریمہ کا حوالہ دیا: ﴿والسابقون الأولون من المهاجرين والأنصار والذين اتبعوهم باحسان ، رضى الله عنهم ورضوا عنه وأعد لهم جنات تجرى تحتها الأنهار خالدين فيها أبداً ذلك الفوز العظيم﴾ (ترجمہ: اور جو مہاجرین وانصار (ایمان لانے میں سب سے سابق اور مقدم) ہیں، اور (بقیہ امت میں) جتنے اخلاص کے ساتھ ان کے پیرو ہیں اللہ ان سب سے راضی ہوا، اور وہ سب اس سے (یعنی اللہ سے) راضی ہوئے، اور اُس نے (یعنی اللہ تعالیٰ نے) ان کے لیے ایسے باغات مہیا کر رکھے ہیں جن کے نیچے نہریں جاری ہوں گی جن میں وہ ہمیشہ رہیں گے، اور یہ بڑی کامیابی ہے)

تو اس سلسلہ میں عرض ہے کہ ان سابقین اولین صحابہ میں سے بہت سے اللہ کے راستہ میں جہاد کے لیے نکل گئے، (عراق، شام اور مصر وغیرہ) جگہ جگہ فوجی چھاؤنیاں قائم کیں، بہت سے لوگ ان کے پاس جمع ہوگئے، ان کے درمیان انھوں نے کتاب اللہ اور سنت رسول اللہ ﷺ کے احکام کو

اجاگر فرمایا، قرآن وحدیث میں جس مسئلہ کا حل صراحتاً انھیں نہیں ملا اس میں اپنی رائے سے اجتہاد کیا، ان حضرات کی نگرانی حضرات شیخین اور حضرت عثمان رضی اللہ عنہم (خلفائے ثلاثہ) نے کی، یہ حضرات مسلمان فوجوں کو ضائع کرنے یا ان کی جانب سے تغافل برتنے والے نہیں تھے، بلکہ اقامتِ دین کی خاطر، اسی طرح کتاب وسنت میں اختلاف سے باز رکھنے کی خاطر معمولی معمولی باتوں پر والا نامے تحریر فرماتے تھے، چنانچہ کوئی بھی ایسا حکم جس کی قرآن کریم میں صراحت ہو، یا نبی پاک ﷺ نے اس پر عمل کیا ہو، یا آپ کے بعد صحابہ میں اس کے متعلق کوئی مشورہ ہوا ہو جملہ امور سے اُن حضرات خلفاء نے مسلمان فوجوں کو باخبر رکھنے کا اہتمام فرمایا، لہٰذا اگر کوئی ایسا عمل سامنے آئے جس پر صحابۂ کرام مصر، شام اور عراق (دور دراز کے شہروں) میں حضرات شیخین اور عثمانؓ کے دور میں عمل پیرا رہے ہوں، اور ان تینوں حضرات خلفاء نے اس کے علاوہ کا امر نہیں فرمایا؛ تو ہم نہیں سمجھتے کہ ان مسلم فوجوں کے لیے اس کو چھوڑ کر کسی نئے کام کا کرنا جائز ہوگا جس کو ان کے سلف صحابۂ کرام اور تابعین عظام نے نہیں کیا۔

باوجودیکہ صحابہ رضی اللہ عنہم نے آں حضرت ﷺ کے بعد بہت سے مسائل میں اختلاف کیا، اور مختلف فتوے دیئے جو آپ کو معلوم ہیں، پھر کبار تابعین سعید بن مسیب جیسے حضرات نے بھی خوب اختلاف کیا، ان کے بعد ابن شہاب زہری اور ربیعۃ الرائی جیسے صغار تابعین نے اپنے سلف کی بعض آرار سے اختلاف کیا، ربیعہ کے سلسلہ میں تو آپ کے خیال، اور ان کے بعض بڑے مثلاً یحییٰ بن سعید، عبید اللہ بن عمر اور کثیر بن فرقد وغیرہم کے خیالات کا تو مجھے بھی علم ہے جو ان پر نکیریں کیا کرتے تھے، میں بھی ان کی بعض باتوں کو ناپسند کرتا تھا اور آپ نے میری تائید بھی فرمائی، اس کے

باوجود ربیعہ کے پاس پختہ عقل، فصیح وبلیغ زبان، فضل وکمال، اپنے پرائے سے مخلصانہ برتاؤ کے ساتھ ساتھ بہت کچھ خیر ہے۔

ابن شہاب کی تو ذاتی آراء ہی میں اختلاف رہا کرتا تھا، جب ہم ان سے ملتے یا ہم میں سے کوئی کسی مسئلہ میں ان سے خط وکتابت کرتا تو بسا اوقات ایک ہی مسئلہ میں باوجود وسعت علم ان کی تین تین رائیں ہو جاتیں، انھیں محسوس نہیں ہوتا تھا کہ وہ اس مسئلہ میں اس سے پہلے اس سے مختلف رائے ظاہر کر چکے ہیں، یہی بات میرے نزدیک ان کی فقہی آراء کے ترک کا سبب بنی جس پر آں محترم نے مجھے نکیر فرمائی ہے۔

آپ کو یہ بھی معلوم ہے کہ مجھ پر (اہل مدینہ کی جانب سے) اس وجہ سے تنقید کی گئی ہے کہ میں نے اس بات کی اجازت نہیں دی کہ ان چھاونیوں کا رہنے والا کوئی مسلمان بارش کی وجہ سے (حقیقی طور پر) جمع بین الصلاتین کرے، باوجودیکہ علاقۂ شام میں بارش مدینہ منورہ سے زیادہ ہوتی ہے وہاں بھی کسی امام نے بارش کے دن جمع بین الصلاتین نہیں کیا، جب کہ وہاں یہ حضرات صحابہ رہ چکے تھے: ابوعبیدہ بن جراح، خالد بن ولید، یزید بن ابی سفیان، عمرو بن العاص، معاذ بن جبل، شرحبیل بن حسنہ، ابوالدرداء اور بلال بن رباح رضی اللہ عنہم، اسی طرح مصر میں حضرت ابو ذر، زبیر بن عوام، سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہم تھے، حمص میں تو ستر (۷۰) بدری صحابہ رہ چکے ہیں، یہی حال دیگر چھاؤنیوں کا ہے، چنانچہ سرزمین عراق میں حضرت عبد اللہ بن مسعود، حذیفہ بن یمان، عمران بن حصین رضی اللہ عنہم جیسے صحابہ تھے، اور امیر المومنین حضرت علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ بھی وہاں مقیم ہو گئے تھے جن کے ساتھ بہت سے صحابہ کرام نے بودوباش اختیار کر لی تھی، مگر ان حضرات میں سے کسی نے بھی

ثرت مجاز کی تشریح میں فرماتے ہیں کہ لوگ عموماً اس لفظ کا مجازی معنی ہی سمجھتے ہوں اور ذہن اسی کی طرف سبقت کرے، لیکن حقیقی معنی کا متروک اور غیر معتبر ہونا شرط نہیں، بلکہ کبھی کبھی حقیقی معنی بھی مراد لیتے ہوں: مثلاً کوئی کہے: ''میں فلاں کے گھر میں قدم نہیں رکھا'' تو عرف عام میں اس جملہ کا مفہوم یہ ہے کہ وہ فلاں کے گھر نہیں گیا، یعنی عرف میں جس کو گھر میں داخل ہونا کہتے ہیں اس کا حصول نہیں ہوا، اگر وہ باہر سے قدم بڑھا کر گھر کے اندر رکھ دے اور اس کا باقی سارا جسم گھر کے باہر ہو تو بھی یہ کہنا صحیح ہے کہ وہ گھر میں داخل نہیں ہوا، یہ اس جملہ کا حقیقی مفہوم ہے، اور بالکلیہ متروک نہیں ہے، ایسا اوقات مراد لیا جاتا ہے، پس اگر کوئی شخص قسم کھائے کہ وہ فلاں کے گھر میں قدم نہیں رکھے گا، اور اس کا حقیقی معنی مراد لے تو جس طرح بھی اس کا قدم اس گھر میں پڑ جائے گا حانث ہو جائے گا۔

علمائے احناف وغیرہ کی یہی رائے ہے، چنانچہ ان کے نزدیک اگر مجازی معنی مشہور ومعروف ہو جائے تو اس پر لفظ کو محمول کیا جا سکتا ہے، اگر چہ حقیقی معنی متروک نہ ہوں۔ اور فقہاء کا یہ اختلاف درحقیقت اہلِ لغت کے مابین کثرت مجاز کی تحدید میں پائے جانے والے اختلاف پر مبنی ہے۔

اس قاعدہ کے اختلافی اور متفقہ پہلو کو سامنے رکھنے سے ایک اہم سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ تاویل کا ضابطہ ومعیار کیا ہے؟ یہ تو طے ہے کہ تاویل کی گنجائش ''ظاہر'' میں ہوتی ہے ''نص'' میں نہیں، اور ظاہر میں بھی دو شرطوں کے ساتھ (۱) یہ کہ حقیقی اور مجازی معنی کے مابین لغت، استعمال یا کسی اور وجہ سے مناسبت پائی جائے۔ (۲) یہ کہ ظاہری معنی کو مرجوح اور مجازی معنی کو راجح قرار دینے کی کوئی دلیل ہو، اور یہ دلیل عموماً لغوی ہوتی ہے۔ اصول فقہ میں تاویل کا باب ہر چند کہ اتفاقی قواعد ونقاط پر قائم ہے، تاہم تطبیقی طور پر ائمہ کے درمیان بہت سے اختلافات رونما ہوئے ہیں، کیوں کہ دلالت عربیہ کے مقیاس اور حقیقت ومجاز کے سلسلہ میں عربوں کے اسلوب اور طریقۂ استعمال کے تتبع واستقراء سے ماخوذ دلیل کی نوعیت ہی کچھ اس طرح کی ہے

# مثال (۲) مفہوم مخالف

مفہوم مخالف کی حیثیت کیا ہے؟ لغوی اعتبار سے اس کی کوئی اصل ہے یا نہیں؟ یہ مختلف فیہ مسئلہ ہے، مفہوم مخالف سے مراد یہ ہے کہ تخصیص بالذکر کی وجہ سے مخاطب یہ سمجھے مذکورہ چیز کے علاوہ کا یہ حکم نہیں تو کیا یہ تصور صحیح ہے؟

اس مسئلہ میں سبب اختلاف یہ ہے کہ کبار ائمہ لغت مثلاً سیبویہ، ابن انباری، ثعلبی، جنی وغیرہ کی رائے یہ ہے کہ لغت کا ثبوت استقرار اور متواتر روایت کے بغیر ممکن نہیں، اور روایت غیر متواتر ہو تو اکثر لوگوں کے نزدیک یہ مفید ظن ہے، کچھ لوگ اس کو بھی مفید علم و یقین قرار دیتے ہیں، لیکن یہ دوسری رائے صحیح نہیں، اس لیے کہ احتمال اب بھی باقی ہے۔ تیسری رائے یہ ہے کہ اگر اس کے ساتھ قرائن ہوں تو مفید علم ہے ورنہ نہیں۔

یہ تو ائمۂ لغت کا وضع کردہ اصول ہے، اس کے تناظر میں جب علمائے شریعت نے مفہوم مخالف سے ماخوذ دلالت پر غور کیا تو یہ دو نقطۂ نظر سامنے آئے:

(۱) جمہور کے نزدیک جب متکلم کسی چیز کو معتد بہ لغوی قید: شرط، صفت وغیرہ کے ساتھ ذکر کر رہا ہے تو لغوی طور پر طے ہے کہ مذکورہ چیز کے علاوہ کے لیے یہ حکم ثابت نہیں، اور یہ تواتر کے ساتھ ثابت ہے، جمہور اپنی رائے کی تائید میں بہت سی دلیلیں پیش کرتے ہیں۔

(۲) حنفیہ اور بعض شافعیہ مثلاً امام غزالی اور امام الحرمین کے نزدیک تخصیص بالذکر سے لغوی طور پر غیر مذکور سے حکم کی نفی نہیں ہوتی، ان کی دلیل یہ ہے کہ اہل عرب سے تواتر کے ساتھ یہ بات ثابت نہیں، اور ہو سکتا ہے کسی ایک چیز کا تذکرہ مفہوم مخالف کے علاوہ دوسرے اغراض و مقاصد کے لیے ہو، اس احتمال کے ہوتے ہوئے مذکورہ بالا استدلال بے معنی ہے بشرطے کہ دوسرے قرائن نہ ہوں۔

اسی اختلاف کی وجہ سے فقہائے امت (جو تشریح نصوص اور ان نصوص سے مسائل کے استنباط کے سلسلہ میں کسی جامع منہاج کی پابندی کی ضرورت اتفاقی طور پر تسلیم کرتے

ین) کے مابین کچھ اور مسائل میں اختلاف ہوا جن کا تعلق الفاظ کی دلالت سے ہے۔
مثلاً صیغۂ امر قرینہ سے خالی ہو تو اس کی دلالت کیا ہے؟ ایک اختلافی مسئلہ ہے،
جمہور کے نزدیک وجوب کا فائدہ دیتا ہے، اور امام شافعی کے یہاں یہی معتمد ہے۔ دوسرے
مشائخ امام غزالی توقف کے قائل ہیں، اس اختلاف کا مدار بھی اسی امر پر ہے کہ آیا صیغۂ
فعل کا وجوب کے لیے وضع کیا جانا تواتر سے ثابت ہے یا نہیں۔

## مثال (۳) تقیید مطلق و تخصیصِ عام

یہاں پر مختلف فیہ نقاط سے قبل کچھ اتفاقی نقاط کی نشاندہی مناسب ہے، اور وہ یہ ہیں:
۱- لفظ کی چار قسمیں ہیں: خاص، عام، مطلق، مقید، ہر ایک کی مستقل تعریفات اور
مصداقات ہیں، اس میں کسی کا اختلاف نہیں۔
۲- لفظ عام کسی ایک حکم کے تحت آئے تو اپنے عموم پر باقی رہے گا، لیکن اگر اس لفظ
عام کے کسی خاص فرد کے لیے اس کے خلاف حکم آئے تو یہ استثنار کے درجہ میں ہے اور یہ فرد
سابقہ عام حکم سے نکل کر اپنا خاص حکم لے لے گا۔
۳- اگر کسی حکم کے تحت کوئی مطلق لفظ آئے تو اس کے اطلاق کو باقی رکھا جائے گا،
اپنی طرف سے اس میں کسی قید کا اضافہ کر کے اس کے حکم کو بعض افراد کے ساتھ خاص کرنا
درست نہیں ہوگا، اور اس سلسلہ میں یہ لغوی قاعدہ جاری ہوگا: "**إذا أطلق اللفظ حمل
على فرده الكامل**"، یعنی کسی فرد میں اگر کمی، نقص یا عیب ہے تو یہ مطلق اس پر محمول نہ
ہوگا، اپنی حقیقت و ماہیت کے لحاظ سے اس فرد کا کامل ہونا ازبس ضروری ہے، مثلاً لفظ
دینار ٹوٹے ہوئے دینار پر صادق نہیں، اور لفظ صلاۃ ایسی نماز پر صادق نہیں جس میں کسی
رکن یا شرط کی کمی ہو۔

یہ تمام نقاط علمائے امت کے مابین اتفاقی ہیں، اب مختلف فیہ پر نظر ڈالتے ہیں:
۱- لفظ عام قطعی طور پر عموم کے لیے موضوع ہے، لیکن اس کا یہ عموم اسی قطعیت کے

ساتھ ہمیشہ باقی رہتا ہے یا استعمال کے وقت اس کی قطعیت کمزور پڑ جاتی ہے، اور ظن کے درجہ میں آجاتا ہے؟ پہلی رائے احناف کی ہے، اور دوسری رائے عام شافعیہ، مالکیہ اور حنابلہ کی ہے۔

اس اختلاف کا لازمی نتیجہ یہ ہے کہ جو لوگ عام کو ہمیشہ قطعی عموم پر باقی رکھنے کے قائل ہیں ان کے نزدیک اگر کسی فرد کے لیے کوئی خاص حکم آئے جو اس عموم کے معارض ہو تو اس عام میں تخصیص نہیں ہوسکتی، بلکہ وہ اپنے عموم پر ہی باقی رہے گا، ہاں اگر مخصص بھی اسی درجہ قطعی الدلالۃ والثبوت ہو تو تخصیص ہوسکتی ہے، لہٰذا ان حضرات کے نزدیک عمومات قرآن کو اخبار آحاد سے خاص نہیں کیا جاسکتا، کیوں کہ پہلا قطعی الدلالۃ ہے اور دوسرا ظنی الدلالۃ۔

اس کے برخلاف جو لوگ کہتے ہیں کہ عام استعمال کے وقت ظنی ہو جاتا ہے، ان کے نزدیک عام کو کسی دلیل یا ظنی نص کے ذریعہ مخصوص کیا جاسکتا ہے۔

**مثال:** حدیث "**لا صلوۃ لمن لم یقرأ بفاتحۃ الکتاب**" مطلق ہے، اس کا تقاضہ یہ ہے کہ مصلی خواہ امام ہو، یا مقتدی یا منفرد سب کو سورۂ فاتحہ ضرور پڑھنی ہے، اور آیت کریمہ "**فاقرءوا ما تیسر من القرآن**" [مزمل، آیت ۲۰] کا تقاضا یہ ہے کہ کسی سورت کا پڑھنا متعین نہ ہو، چنانچہ حنفیہ نے سورۂ فاتحہ پڑھنے کو واجب قرار دیا نہ کہ فرض بایں طور کہ امام و منفرد اگر سورۂ فاتحہ نہ پڑھیں تو ان کی نماز ناقص ادا ہوگی بالکلیہ باطل نہیں ہوگی، اور مقتدی کو پڑھنے کی ضرورت ہی نہیں اس لیے کہ اس کے امام کا پڑھ لینا اس کے حق میں کافی ہے، اس کے برخلاف اگر کوئی شخص قدرت کے باوجود سرے سے قرأت ہی نہ کرے تو اس کی نماز باطل ہو جائے گی، جب کہ شافعیہ اس حدیث کی بنیاد پر قرآن کریم کے عموم کو خاص کرنے میں کوئی حرج محسوس نہیں کرتے، چنانچہ مقتدی کے اوپر بھی سورۂ فاتحہ پڑھنا ضروری قرار دیتے ہیں۔

۲- قیاس (جو جملہ ارکان و شرائط کا جامع ہو) اور عام کے مابین تعارض ہو تو قیاس مخصص بن سکتا ہے؟ کیا عرف (قولی و عملی) سے عام کی تخصیص جائز ہے؟ یہ سب مختلف فیہ ہیں، ایک رائے یہ ہے کہ قیاس نص کی فرع ہے، لہٰذا اس کے ذریعہ سے نص کو مخصوص یا مقید

سکتا یا جا سکتا، جب کہ جمہور کی رائے ہے کہ قیاس صحیح اور نص کے احکام یکساں ہوتے ہیں، یوں کہ اول الذکر ثانی کا نتیجہ اور لازم ہے، لہٰذا جس طرح دوسری نص سے تخصیص وتقیید ہوتی ہے قیاس سے بھی جائز ہے۔

اگر یہ تسلیم کرلیا جائے کہ تخصیص وتقیید ایک طرح کی تاویل ہے تو تاویل کے دو طریقے سامنے آتے ہیں:

۱۔ کسی لغوی حکم کے تقاضے سے ہو جس کا ذکر اوپر آچکا ہے۔

۲۔ کسی شرعی دلیل (جس کے ذریعہ تخصیص یا تقیید کی جاسکتی ہے) کی وجہ سے ہو، اس اعتبار سے یہ عام مخصوص اور وہ مطلق جس میں کسی دوسری نص سے تقیید کی گئی ہو دونوں پہلوؤں کے قبیل سے ہو جائیں گے۔

بہر کیف مذکورہ بالا مثالوں کی روشنی میں یہ بات واضح ہے کہ عقائد واحکام، ہر ایک کے بارے میں ائمہ کرام اور علمائے امت کے مابین کچھ اتفاقی نقاط ہیں، اور کچھ اختلافی، لیکن یہ اختلاف واتفاق اسی ''جامع منہاج'' کی روشنی میں، اور اس کی اپنی حقیقت اور واقعیت کی بنا پر ہے، اتفاقی نقاط پر تو کچھ کہنے کی ضرورت نہیں، کہ یہی ہونا ہی چاہئے تھا، البتہ اختلافی نقاط کے بارے میں ہم یہ پوچھنا چاہتے ہیں کہ اس اختلاف کے اسباب وعوامل کیا تھے؟ کیا ہم آپ یہ کہہ سکتے ہیں کہ اس کی وجہ یہ تھی کہ مخالفین نے اس ''منہاج'' کو پس پشت ڈال دیا، اس کی پابندی نہیں کی اور اس کی حق تلفی کی؟ یقیناً یہ تصور غلط ہے، اس لیے کہ ان کا اختلاف اسی ''منہاج'' کے دائرے میں رہتے ہوئے ہے جیسا کہ مذکورہ بالا مثالیں بتاتی ہیں، پھر بھی کیا آپ کسی فریق کو راہ حق سے انحراف کا الزام دے سکتے ہیں؟ اسے صحیح طریقہ اور مقررہ منہاج کو نظر انداز کرنے والا کہہ سکتے ہیں؟ اگر یہ حکم صادر کرنے کی اجازت ہو تو کس بنیاد پر؟ اور کون ہے جو انصاف پسندی کے دعوے کے ساتھ کسی فریق کے بارے میں یہ حکم صادر کرسکتا ہے؟ (تفصیل کے لیے دیکھیے: ڈاکٹر سعید رمضان بوطی کی کتاب "السلفیۃ مرحلۃ زمنیۃ مبارکۃ لا مذھب اسلامی" یا اس کا اردو ترجمہ "سلفیت ایک جائزہ" از مولانا عارف جمیل صاحب)

## منہاج جامع کی خلاف ورزی

البتہ جو رائے اس "منہاج" کے قواعد وضوابط سے ہم آہنگ نہ ہوگی وہ مطلقاً مردود ہے، کیوں کہ اس نے اس "منہاج جامع" کے قواعد وضوابط کو نظر انداز کر دیا ہے، پھر اس رائے کا عقائد واعمال میں جس درجہ اثر مرتب ہوگا اور اس میں جس درجہ کی گمراہی ہوگی اس رائے کا حامل شخص یا طبقہ اُسی قدر دین سے دور اور برگشتہ تصور کیا جائے گا، یعنی بالترتیب اس پر بدعت، فسق یا کفر کا حکم لگایا جائے گا، اس سے قطع نظر کہ اس کا تعلق کس طبقہ اور کس عہد سے ہے۔ آیئے اس منہاج جامع کی خلاف ورزی کر کے طریقہ اہل سنت والجماعت سے انحراف کی دو ایک مثالوں پر نظر ڈالیں:

## حدیث شدِّ رحال کا مسئلہ

مثلاً حدیث: "لا تشد الرحال إلا إلى ثلاثة مساجد الخ" (بخاری، کتاب الجمعة، باب فضل الصلاة في مسجد مكة والمدينة، ۱۱۸۹، ومسلم، الحج، باب لا تشد الرحال الخ، ۱۳۹۷) سے حافظ ابن تیمیہ، ابن قیم، پھر وقت کے بعض ظاہریہ کا اس امر پر استدلال کرنا کہ زیارت روضۂ اقدس یا زیارت قبر خلیل کی نیت سے سفر کرنا حرام ہے، یہ استدلال اسی "منہاج جامع" سے انحراف کی بنا پر ہے، کیوں کہ قواعد عربیت کی رو سے مستثنیٰ، مستثنیٰ منہ کی جنس سے ہونا چاہئے، اب مستثنیٰ منہ یا تو "موضع من المواضع" ہوگا، کہ کسی بھی جگہ کا سفر نہیں کیا جا سکتا سوائے ان تینوں مساجد کے تو یہ واقع اور فطرت کے خلاف ہوگا، لامحالہ یہی کہنا پڑے گا کہ مستثنیٰ منہ "مسجد من المساجد" ہے کہ ان تینوں مساجد کے سوا کسی مسجد کا سفر برائے حصول ثواب نہیں کیا جائے گا تو بے شک یہ بات صحیح ہوگی، اس صورت میں قبر نبی ﷺ، یا قبر خلیل سے نفیاً یا اثباتاً کوئی تعرض ہی نہیں۔

عجیب بات ہے کہ علامہ ابن تیمیہ اور ان کے شاگرد علامہ ابن قیم کو اس نظریہ کی بنا پر



وقت کے علمائے حق اور قاضیوں کی جانب سے بڑی مشکلات اور آزمائشوں سے دوچار ہونا پڑا، دونوں گرفتار ہوئے حتی کہ ابن تیمیہ کی قید ہی میں جب وفات ہوگئی تب ابن قیم کو بھی رہائی حاصل ہوئی، یہ مصیبت محض "منہاج جامع" سے الگ طریقۂ استنباط اختیار کرنے کی وجہ سے آئی اور اہل حق میں سے کسی نے بھی اس کی حمایت نہیں کی۔

## صفاتِ باری تعالیٰ کا مسئلہ

یا مثلاً آج کل ایک فکری انحراف (جو ماضی میں بھی کبھی پایا جا چکا ہے) پورے شد و مد سے یہ پھیلایا جا رہا ہے کہ باری تعالیٰ کی وہ صفات و افعال جو اپنے ظاہری اور متبادر معنی کے اعتبار سے جناب باری عز شانہ کے مقام تقدیس و تنزیہ سے میل نہیں کھاتیں، انھیں دھڑلے سے اللہ تعالیٰ کی جانب منسوب کیا جاتا ہے، اور فرقہ مجسمہ و مشبہہ کے نقش قدم پر چلتے ہوئے جملہ متکلمین و فقہاء اہل سنت و جماعت (اشاعرہ و ماتریدیہ) کی اس سلسلہ میں تضلیل، تفسیق بلکہ تکفیر تک کی جا رہی ہے جو ان نصوص کو جناب باری کی شایان شان معنی و مفہوم کی جانب پھیرنے یا تاویل کرنے کے قائل ہیں، اور اس سلسلہ میں بعض سلف کے اقوال و آثار کا سہارا لیتے ہوئے خود کو سلفی یا متبع سلف باور کرانے کی کوشش کی جا رہی ہے، حالاں کہ ان کا موقف درحقیقت ان علمائے متکلمین کے نظریہ سے بالکل ہم آہنگ ہے اور مآل کے اعتبار سے دونوں کا مقصد ﴿لیس کمثلہ شیء﴾ کے بموجب باری تعالیٰ کو شوائب نقص، یا مخلوق کی مشابہت سے منزہ گردانتا ہے۔

حافظ تقی الدین سبکی نے ایمانیات و عقائد سے متعلق بحث کرنے والوں کی تین قسمیں قرار دی ہیں، ایک جماعت تو وہ ہے جس پر عقلیت غالب ہے، یہ معتزلہ کی جماعت ہے۔ ایک جماعت وہ ہے جس پر نقل کا پہلو ہی غالب ہے، یہ "حشویہ" کہلاتے ہیں۔ اور تیسری جماعت وہ ہے جس کے نزدیک دونوں پہلوؤں کی مساویانہ رعایت ہے، یہ لوگ اشعری کہلاتے ہیں، فرقۂ اشعریہ (اسی طرح ماتریدیہ) معتدل ترین ہے، اور شوافع، احناف،

مالکیہ اور اصحاب فضل حنابلہ اور عامۃ الناس اسی فرقہ سے تعلق رکھتے ہیں۔ فرقہ مقتدا یہ تیسری صدی کے شروع میں بعض خلفاء کے زیر سایہ عروج ہوا تھا، پھر وہ ختم ہو گئے۔ رہے "حشویہ" تو یہ جاہلوں کا ایک ٹولہ ہے جو خود کو امام احمدؒ کی جانب منسوب کرتا ہے اور امام احمد ان سے کوسوں دور ہیں۔ (مقدمہ السیف الصقیل ص ۱۹-۲۰)

ان لوگوں کے "حشویۃ" (حاء اور شین کے فتحہ کے ساتھ) لقب کی وجہ یہ ہے کہ ایک مرتبہ مشبہہ اور مجسمہ کی ایک جماعت حضرت حسن بصریؒ کے پاس آئی اور اپنے باطل نظریہ کا اظہار کیا تو آپ نے فرمایا: "رُدّوا هؤلاء إلى حشا الحلقة" کہ انہیں حلقہ کے حاشیہ کی جانب پھیر دو، چنانچہ لوگوں نے اس طرح کے نظریہ کے حاملین کو حشویہ کہنا شروع کر دیا۔ نیز عقیدۂ تجسیم کے وجہ سے اس لفظ کا تلفظ "حشویہ" (شین کے جزم کے ساتھ) بھی ہو سکتا ہے، اس لیے کہ جسم محشو یعنی بھرا ہوا ہوتا ہے۔

موجودہ دور کے غیر مقلدین، یا سلفی بھی فرقہ حشویہ کی راہ پر چل رہے ہیں، ان حضرات کا موقف بھی اہل سنت و جماعت کے نظریہ تنزیہ و تقدیس سے منحرف ہے، یہ لوگ اگرچہ اپنا موقف سلف صالحین سے جوڑتے ہیں مگر حقیقت میں ان کا رشتہ ان سے جڑتا ہوا نظر نہیں آتا، سلف کا تو نظریہ ہے:

"وسأل رجل مالك بن أنس عن قوله سبحانه وتعالى: ﴿الرحمن على العرش استوى﴾ كيف استوى؟ فقال الاستواء غير مجهول، والكيف غير معقول، والإيمان به واجب، والسؤال عنه بدعة، وما أراك إلا ضالًا، و أمر به أن يخرج من المجلس. وقال الوليد بن مسلم: سألت الأوزاعي وسفيان بن عيينة ومالك بن أنس عن هذه الأحاديث في الصفات والرؤية، فقال: أمرّوها كما جاءت بلا كيف. (شرح السنة، كتاب الإيمان، باب قول الله تعالى "ونقلب أفئدتهم" ۱/ ۱۵۷)

ایک شخص نے امام مالک رحمہ اللہ سے پوچھا کہ اللہ تعالیٰ کس طرح مستوی عرش ہے؟ آپ نے فرمایا: استوا نامعلوم نہیں ہے، کیفیت کا ادراک عقل سے ماوراء ہے، اس پر ایمان لانا ضروری ہے، اس کے متعلق سوال کرنا بدعت ہے، میں تو تمہیں گمراہ دیکھ رہا ہوں۔ پھر آپ کے حکم سے وہ شخص مجلس سے باہر کر دیا گیا۔

ولید بن مسلم کہتے ہیں کہ میں نے امام اوزاعی، سفیان بن عیینہ اور امام مالک رحمہم اللہ سے ان احادیث کے متعلق پوچھا جو صفات باری تعالیٰ اور اس کی رؤیت سے متعلق وارد ہوئی ہیں، تو انھوں نے فرمایا: انھیں ویسے ہی بلا کسی کیفیت کے گذار دو جیسے کہ وارد ہوئی ہیں۔

بات بالکل صاف ہے کہ سلف کے نزدیک ان صفات سے باری تعالیٰ کو متصف ماننا بے کم کیف کا کوئی تصور نہیں کرتا ہے، اس لیے ان کی ایسی کوئی متبادل تعبیر یا ایسی توضیح بھی نہیں کی جاسکتی جو کسی کیفیت کا تصور دے، کیوں کہ اللہ تعالیٰ ہر طرح کے کیف، محدودیت، تاثر، انفعال اور جسمیت سے منزہ اور پاک ہے، ان اوصاف سے اتصاف کی حقیقت اللہ تعالیٰ ہی کو معلوم ہے، گویا سلف کا نظریہ تفویض وتسلیم ہے۔

حضرات متاخرین فقہاء و متکلمین نے اسی تنزیہ وتقدیس کو لازم پکڑتے ہوئے اتنا اضافہ کیا کہ ان الفاظ میں عربی محاورہ اور اسلوب بیان کی رو سے مجاز، استعارہ اور کنایہ وغیرہ کی جہاں تک گنجائش ہو اس کے مطابق کوئی ایسا معنی ومفہوم بیان کر دیا جائے جو جناب باری عز شانہ کی صفات ذات وکمال کے مناسب ہو، اور کسی طرح سے بھی نقص کا شائبہ نہ آنے پائے۔ مثلاً: ﴿بیده الملك﴾ (اس کے ہاتھ میں ملک ہے) کا مطلب ہے: ملک اس کے زیر سلطنت وقدرت ہے۔ ﴿ولتصنع علی عینی﴾ (اور تاکہ تیری پرورش ہو میری آنکھ کے سامنے) کا مطلب ہے: میری حفاظت ونگرانی میں تیری پرورش ہو۔ ﴿کل شیء هالك إلا وجهه﴾ (ہر چیز ہلاک ہونے والی ہے مگر اس کا چہرہ) کا مطلب ہے: ہر چیز اس

کی ذات کے علاوہ فنا ہونے والی ہے "ینزل ربنا" (ہمارا رب اترتا ہے) کا مفہوم ہے ہمارا رب بندوں پر اپنی رحمت وفضل اور توجہ مبذول فرماتا ہے۔ وغیرہ

حضرات سلف کے نظریۂ امرار وتفویض، اور حضرات متاخرین کے نظریہ تاویل کے مابین قدر مشترک کی وضاحت کرتے ہوئے شیخ حسن البنار شہید رحمہ اللہ فرماتے ہیں: فریقین کے درمیان تین جہتوں سے اتفاق ہے: نمبر ۱۔ اللہ تعالیٰ کو مخلوق سے مشابہت سے منزہ گردانے پر دونوں متفق ہیں۔ نمبر ۲: فریقین اس بات پر متفق ہیں کہ نصوص کے وہ الفاظ جو مخلوق کی صفات کی تعبیر کے لیے وضع کیے گئے ہیں باری تعالیٰ کے حق میں ان کے ظاہری معانی مراد نہیں ہو سکتے۔ نمبر ۳: فریقین اس حقیقت کو تسلیم کرتے ہیں کہ الفاظ لغویہ کی وضع مافی الضمیر یا احساسات کی نمائندگی کے لیے ہوتی ہے، اور لغت خواہ جس قدر بھی وسعت وجامعیت کی حامل ہو ان معانی ومفاہیم کو ادا کر ہی نہیں سکتی جو صاحب زبان کے فہم وادراک سے ماوراء ہوں، ذاتِ باری تعالیٰ سے متعلق حقائق ومعانی اسی قبیل کے ہیں، لہٰذا ان کی جو بھی تعبیر ہوگی صاحب زبان کا فہم وادراک اس کے ذریعہ اصل معنی وحقیقت تک نہیں پہونچ سکے گا۔ اس تفصیل سے یہ حقیقت منقح ہوگئی کہ متقدمین ومتاخرین صفات کی نفس تاویل پر متفق ہیں، اختلاف صرف اتنا ہے کہ متاخرین نے عوام کو شبہہ تشبیہ وتجسیم سے محفوظ رکھنے کی غرض سے ان صفات کے حقیقی معانی کے بجائے مجازی یا کنائی معانی کی تعیین وتحدید بھی کر دی ہے، اور متقدمین نے سکوت بلکہ تفویض کی راہ اپنائی ہے۔ (دیکھیے مجموعہ رسائل حسن البنار شہید ص ۴۰۹-۴۱۸)

اس کے برخلاف علامہ ابن تیمیہ اور ان کے شاگرد علامہ ابن قیم، اور وقت کے نام نہاد فرقہ حشویہ اس بات پر اصرار کرتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ نے جن صفات کا اطلاق اپنے حق میں فرمایا ہے، انھیں ان کے لغوی وحقیقی معانی میں ہی باری تعالیٰ کے حق میں ثابت مانا جائے، چنانچہ وہ کہتے ہیں کہ: اللہ تعالیٰ بنفس نفیس عرش پر متمکن ہے۔ بنفس نفیس عرش سے نزول فرماتا ہے، رسول اللہ ﷺ کو اپنے ساتھ اپنی بغل میں عرش پر بٹھاتا ہے۔ اس کا وہ کلام جو اس کی ذات کے ساتھ قائم ہے تو[illegible] ہے، اس کا نزول حرکت وانتقال کے طور پر ہے۔ اس کا ایسا

بوجھ ہے جو عرش کے اٹھانے والے فرشتوں کو بوجھل کر دیتا ہے۔ وہ آسمان پر یا عرش پر چار زانو جم کر بیٹھا ہے۔ اس کے لیے سمت، حد، غایت اور مکان ہے۔ مخلوقات اس کے ساتھ قائم ہیں، ۔ وہ عرش یا کسی بھی مخلوق سے مس بھی کرتا ہے۔ وغیرہ وغیرہ (ملاحظہ ہو السیف الصقیل للسبکی، اس کا حاشیہ از علامہ زاہد الکوثری ص ۱۹-۲۱) نیز حضرات سلف اور موجودہ سلفی حضرات کے نظریہ کے فرق اور اس کی مدلل وضاحت کے لیے دیکھئے کتاب "القول التمام باثبات التفويض مذهبا للسلف الكرام" تالیف سیف بن علی عصری، جس پر علامہ یوسف القرضاوی، مولانا تقی عثمانی اور شیخ وہبی غاوجی وغیرہ علماء کی تقریظات بھی ہیں۔

اب ناظرین خود فیصلہ فرما سکتے ہیں کہ آیا جمہور اشاعرہ و ماتریدیہ کا نقطہ نظر سلف صالحین سے ہم آہنگ اور قریب تر ہے، یا ان نام نہاد سلفی حضرات کا، جو یقیناً اس "منہاج جامع" کے خلاف ورزی کر رہے ہیں، جن کا طرز استدلال نص فہمی کے مسلمہ یا مختلف فیہ اصول سے کسی بھی طرح میل نہیں کھاتا، کیوں کہ منہاج جامع کا تقاضا یہی ہے کہ اگر معنی حقیقی مراد لینا ممکن ہو تو مراد لیا جائے گا، ورنہ مجاز و استعارہ وغیرہ کی طرف رخ کیا جائے گا، اگر کسی مانع کی وجہ سے یہ بھی ممکن نہ ہو تو توقف کیا جائے گا جیسا کہ مسئلہ صفات میں حضرات سلف صالحین کا نظریہ تھا۔

# گیارہواں سبب

وحدت امت کا تحفظ جو اس وقت ملت اسلامیہ کے وجود و بقاء کے لیے اہم ترین ملی فریضہ ہے اس سے چشم پوشی اختیار کرتے ہوئے اپنے ہی نظریہ کو حق محض قرار دینا، اور اس کے بالمقابل دوسرا نظریہ جو بلا شبہ مصادر شریعت ہی سے شرعی مناہج استنباط کی پیروی کرتے ہوئے قائم کیا گیا ہے، اسے باطل محض ٹھہرانا، نیز اس سلسلہ میں انتہا پسندی کی آخری سطح پر اتر کر اوچھی حرکتیں کرنا اور اپنے مکتبہ فکر کے علاوہ جملہ اہل حق کی تضلیل و تفسیق بلکہ تکفیر تک سے گریز نہ کرنا۔

# اختلافِ امت رحمت ہے

گذشتہ نمبر میں یہ بات بوضاحت آچکی کہ نص فہمی یا نص سے استدلال کے لیے اگر مسلمہ منہاج جامع کی پیروی کی گئی ہو تو نتیجہ کے اختلاف کے باوجود کوئی وجہ نہیں کہ اس کو غلط یا باطل قرار دیا جائے، یہ اختلاف زحمت نہیں بلکہ رحمت ہے، اس سلسلہ میں استاذ محترم حضرت مولانا نعمت اللہ صاحب اعظمی مدظلہ کا ایک جامع اور قیمتی مضمون ہے جو حضرت شیخ الحدیث مولانا محمد زکریا رحمہ اللہ کی کتاب "اختلاف الائمہ" (مطبوعہ اتحاد بک ڈپو دیوبند) کے ساتھ بطور تقریظ شائع ہوا ہے، اس جگہ اس کا اقتباس بہت ہی مفید ہوگا۔

"اللہ تعالیٰ نے انسان کو صحیح راستہ کی راہنمائی کے لیے جوہر عقل عطا کیا، پیغمبروں کو مبعوث کیا، کتابیں نازل کیں، اور انسان پر حجت تمام کردی، مگر اختلاف اس کے بعد بھی ناگزیر ہے، ارشاد باری ہے: ﴿ولا یزالون مختلفین إلا من رحم ربك﴾ [ہود: ۱۱۸، ۱۱۹] کہ انسان برابر اختلاف کا شکار رہیں گے، البتہ وہ لوگ جو رحمت خداوندی کی پناہ میں آجائیں گے۔

اتمام حجت کے بعد اب صورتِ حال یہ ہے کہ جو احکام بینات کی صورت میں موجود ہیں ان میں اختلاف نہیں ہونا چاہئے، کیوں کہ بینات میں اختلاف کرنے والے دو گروہوں میں سے ایک محمود ہوتا ہے، دوسرا مذموم، اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے: ﴿ولو شاء اللّٰه ما اقتتل الذین من بعدهم من بعد ما جاء تهم البینات ، ولکن اختلفوا فمنهم من آمن ومنهم من کفر﴾ [سورہ بقرہ: ۲۵۳]۔ دوسری جگہ ارشاد ہے: ﴿ولا تکونوا کالذین تفرقوا واختلفوا من بعد ما جاء تهم البینات واولئك لهم عذاب عظیم﴾ [آل عمران: ۱۰۵]۔ اس طرح کے اختلاف سے اہلِ رحمت مستثنیٰ ہیں جیسا کہ فرمان خداوندی ہے ﴿ولا یزالون مختلفین إلا من رحم ربك﴾۔

اور جو احکام بینات کی صورت میں موجود نہیں ہیں ان میں اختلاف کا ہونا مشیت

خداوندی کے عین مطابق ہے، اور ایسے اختلاف میں ہر ایک جماعت محمود ہوتی ہے جب کہ ایک دوسرے پر ظلم و زیادتی نہ ہو، جیسے اللہ تعالیٰ نے فرمایا: ﴿ما قطعتم من لينة او تركتموها قائمة علىٰ اصولها فباذن الله وليخزى الفاسقين﴾ [سورہ حشر: ۵]، ایک جماعت نے درختوں کو کاٹا اور دوسری نے نہیں کاٹا، اس پر اللہ تعالیٰ نے کسی کی بھی تغلیط نہیں فرمائی۔ دوسری جگہ ارشاد ہے: ﴿وداود وسليمان اذ يحكمان فى الحرث اذ نفشت فيه غنم القوم وكنا لحكمهم شاهدين ففهمناها سليمان وكلا آتينا حكما وعلما﴾ [سورہ انبیاء ۷۸-۷۹]، اس قضیہ میں حضرت سلیمان علیہ السلام کو فہم کے ساتھ خاص کیا گیا ہے، مگر حضرت داود وسلیمان علیہما السلام دونوں کی تعریف کی گئی ہے۔ اسی طرح نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام نے یوم بنی قریظہ میں فرمایا تھا: "لا يصلين أحدكم العصر إلا في بني قريظة" [صحیح بخاری: باب صلاۃ الطالب والمطلوب نمبر ۹۴۶]، ایک جماعت نے عصر کو اس کے وقت مقررہ پر پڑھ لیا اور دوسری جماعت نے مؤخر کیا اور بنی قریظہ میں جا کر پڑھا، نبی کریم ﷺ نے دونوں جماعتوں کے اس عمل پر کوئی نکیر نہیں فرمائی، بل کہ ہر ایک کی تصویب کی، نیز آپ ﷺ کا ارشاد ہے: "إذا اجتهد الحاكم فأصاب فله أجران ، وإذا اجتهد فأخطأ فله أجر" (بخاری و مسلم)

اور اگر اس طرح کے اختلاف میں ایک فریق دوسرے کے اوپر زیادتی کرے تو پھر یہ اختلاف ﴿إلا من رحم ربك﴾ سے خارج ہو کر اختلاف مذموم بن جاتا ہے، ائمہ کرام کا اختلاف اختلاف مرحوم کے قبیل سے جس میں ہر جماعت محمود ہوتی ہے، مگر جو کوئی ایک دوسرے کے خلاف ظلم و زیادتی کرے گا، چاہے قولاً ہو کہ اس کی تکفیر و تفسیق کرے، یا فعلاً ہو، جیسے مار پیٹ، قتل و قتال اور جنگ و جدال کرنا، یہ سب ﴿وما اختلف الذين أوتوا الكتاب إلا من بعد ما جاء تهم البينات بغيا بينهم﴾ [آل عمران: ۱۹] میں داخل ہے، اس لیے کہ یہ ظلم، تعدی، بغی، تفرق فی الدین اور گروہ بندی ہے، فرمانِ خداوندی ہے: ﴿إن الذين فرقوا دينهم وكانوا شيعا لست منهم فى شىء انما امرهم الى الله ثم



ينبئهم بما كانوا يفعلون﴾ [انعام: ۱۵۹]، "(اے پیغمبر) جو لوگ اصل دین میں پھوٹ ڈال کر جدا جدا راہیں نکالتے ہیں اور فرقہ بندی کی لعنت میں گرفتار ہوتے ہیں ایسے لوگوں سے آپ کو کوئی سروکار نہیں" اھ۔

اگر اللہ تعالی کی رحمت شامل حال ہوتی ہے تو لوگ اس اختلاف کو خوشی خوشی منظور کرتے ہیں، بلکہ ایک دوسرے کا لحاظ و پاس بھی کرتے ہیں، کیوں کہ بسا اوقات مخالف رائے میں خیر اور امت کے لیے نفع تصور کرتے ہیں، تاریخ اسلام اس کی مثالوں سے بھری پڑی ہے، صرف ایک مثال ملاحظہ ہو:

> "ابن عبد الحکم کہتے ہیں کہ میں نے سیدنا امام مالک رحمہ اللہ سے سنا کہ خلیفہ ہارون رشید نے مجھ سے تین امور سے متعلق مشورہ کیا، ایک یہ کہ موطأ شریف کو کعبہ میں لٹکا دیں تاکہ لوگوں کو اسی پر عمل کرنے کو کہیں۔ دوسرے یہ کہ منبر شریف کو توڑ کر سونے چاندی اور جواہرات کا بنوا دیں۔ تیسرے یہ کہ امام نافع مدنی کو مسجد نبوی کا امام مقرر کردیں۔ تو میں نے کہا کہ: جہاں تک موطأ کو لٹکانے کی بات ہے تو (ایسا نہ کریں) کیوں کہ صحابہ رضی اللہ عنہم کا فروع میں اختلاف ہے اور وہ حضرات بلدان اسلامیہ میں منتشر بھی ہوگئے ہیں، اور ان میں سے ہر ایک اپنے نزدیک حق بجانب ہے۔ رہا منبر شریف کا مسئلہ تو میں نہیں چاہتا کہ لوگ رسول اللہ ﷺ کے تبرک شریف سے محروم ہوں۔ اور رہ گئی بات نافع کو امام بنائے جانے کی تو وہ چوں کہ قراءت کے امام ہیں، اس لیے ہوسکتا ہے کہ کبھی محراب شریف میں ان سے کوئی (غیر معروف قراءت) صادر ہو جائے اور وہ ان کے خلاف ریکارڈ کی جائے (اور فتنہ کا سبب بنے)، خلیفہ نے جواب دیا: ابو عبد اللہ! اللہ تعالی کی توفیق (اسی طرح) آپ کے شامل حال رہے!

علامہ ذہبی نے سیر اعلام النبلاء (۸/ ۹۸) میں یہ قصہ نقل کرکے فرمایا: اس کی سند حسن

ہے، مگر ہارون کا ذکر شاید راوی کا وہم ہے، کیوں حضرت نافع کا انتقال ہارون کی خلافت سے پہلے ہو چکا تھا، (شاید اس سے پہلے کسی خلیفہ کا قصہ ہو)۔

غور طلب بات یہ ہے کہ اس قصہ سے تین ایسی اہم باتیں ثابت ہورہی جو تینوں کی تینوں وقت کی ضرورت ہیں، اول یہ کہ اختلافی مسائل میں کسی ایک کا سب کو پابند بنانے کی کوشش نہ کی جائے۔ دوم یہ کہ آں حضور ﷺ یا دیگر صالحین کے تبرکات کی حفاظت مستحسن عمل ہے، کوئی بدعت یا منافی شریعت نہیں ہے۔ دوم یہ کہ فتنہ کے سے جہاں تک ہو سکے بچنے کی کوشش کی جائے۔

## فتنہ سے بچنے کے لیے اپنے موقف میں نرمی

امت مسلمہ کا اتحاد اور اس کے بقاء و دوام کی کوشش ہر فرد کا فریضہ ہے، خصوصا اہل علم اور ارباب حل وعقد اس کے اولین ذمہ دار ہیں، چنانچہ ہر دور میں بہی خواہان امت نے اس کو اولیت دی ہے، حتی کہ دور صحابہ میں بھی اس کی مثالیں ملتی ہیں کہ اگر عوام میں فتنہ و انتشار کا اندیشہ محسوس کیا گیا تو نہ صرف یہ کہ اپنی رائے کے اظہار یا اس پر اصرار سے گریز کیا گیا بلکہ اس سلسلہ میں حدیث تک کو پیش کرنے، روایت کرنے یا اس کے مطابق عمل کرنے سے اجتناب کیا گیا، بشرطے کہ مخالف قول وعمل، صریح حرام اور قطعی طور سے خلاف شرع نہ ہو۔ اس کی بھی مثالیں بہت ہیں، دو ایک مثالوں پر اکتفاء کیا جاتا ہے:

(۱) امام ابو داؤدؒ نے اپنی سند سے عبد الرحمن بن یزید کا بیان نقل کیا ہے کہ حضرت عثمانؓ نے منیٰ میں چار رکعت نماز پڑھی، تو عبد اللہ بن مسعودؓ نے (اپنی نجی مجلس میں کہا) میں نے نبی کریم ﷺ کے ساتھ دو رکعتیں پڑھی ہیں، حضرت ابو بکر و عمرؓ کے ساتھ دو پڑھی ہیں اور حضرت عثمانؓ کے شروع دور خلافت میں بھی دو پڑھی ہیں، پھر انھوں نے اتمام شروع کر دیا، تو تمہارے راستے بھی مختلف ہو گئے، مجھے یہ پسند ہے کہ میں چار رکعات کے بجائے دو مقبول رکعتیں پڑھ لوں، پھر حضرت عبد اللہؓ نے بھی (حضرت عثمان کے پیچھے) چار ہی

پڑھیں، پوچھا گیا کہ آپ نے تو حضرت عثمانؓ پر اس سلسلہ میں نقد فرمایا تھا پھر چار رکعت پڑھ بھی لیں؟ فرمایا: "الخلاف شر" (ایسا) اختلاف (جو موجب فتنہ ہو) برا ہے۔ (سنن ابی داود، باب الصلاۃ بمنیٰ نمبر ۱۹۶۰، نیز دیکھئے: بذل المجہود)

(۲) امام شافعیؒ نے امام مالکؒ سے کہا کہ ابن عیینہ کے پاس زہری سے ایسی احادیث بھی ہیں جو آپ کے پاس نہیں ہیں، تو آپ نے فرمایا کہ: کیا میں جو بھی حدیث سنوں اسے بیان بھی کر ڈالوں؟ اس طرح تو میں لوگوں کو گمراہ کر ڈالوں گا۔

(۳) حافظ ابن حجرؒ فتح الباری (باب من خص بالعلم قوما دون قوم) میں تحریر فرماتے ہیں:

"وہ حضرات جنھوں نے کچھ خاص نوع کی احادیث بیان کرنے کو ناپسند کیا ہے ان میں امام احمد ہیں جنھوں نے ان احادیث کو بیان کرنا پسند نہیں کیا جن کے ظاہر سے حاکم وقت کی بغاوت کی حمایت ہوتی ہے، امام مالکؒ ہیں جنھوں نے صفات باری تعالیٰ سے متعلق احادیث بیان کرنے کو ناپسند کیا ہے، امام ابو یوسفؒ ہیں جو غریب اور انوکھے مضمون کی احادیث روایت کا پسند نہیں کرتے تھے،۔ اور ان حضرات سے پہلے حضرت ابو ہریرہؓ تھے جو فتن سے متعلق احادیث بیان نہیں فرماتے تھے، اسی طرح حضرت حذیفہؓ، نیز حضرت حسن بصریؒ نے بھی حضرت انسؓ کے حجاج ثقفی سے قصۂ بنو عرینہ بیان فرمانے پر ناپسندیدگی کا اظہار فرمایا تھا، کہیں ایسا نہ ہو کہ اس سے اس کے مظالم اور قتل و خونریزی کی بدعملی کو شہہ ملے۔ ان تمام کی وجہ تقریباً ایک ہے کہ حدیث کا ظاہری معنی ایسا ہو کہ اس سے کسی بدعت کو تقویت ملتی ہو، اور وہ ظاہری معنی مراد نہ لیا جا سکتا ہو تو اس کو ایسے شخص کے سامنے نہ بیان کرنا ہی پسندیدہ ہے، جس کے متعلق اندیشہ ہو کہ اس کو ظاہر پر محمول کرتے ہوئے غلط استعمال کرے گا"۔

اس اقتباس سے یہ حقیقت پوری طرح نکھر کر سامنے آگئی کہ حضرات خواص کی یہ ذمہ

دی ہے۔ وہ عام مسلمانوں میں فکری آوارگی اور انتشارِ ذہنی کی فضا پیدا نہ ہونے دیں، اگر
ی جگہ کے عوام کسی ایک مذہب معین پر کاربند ہوں، اور کسی عالم صاحبِ بصیرت پر اس
مذہب کے بعض مسائل کا ادلۂ قویہ سے مخالف ہونا معلوم ہو تب بھی توحیدِ امت کا تقاضا یہی
ہے۔ راجح کی فکر میں پڑنے کے بجائے مرجوح کو گوارا کر لیا جائے، اور امت میں کسی بھی
رح افتراق و انتشار پیدا نہ ہونے دیا جائے۔

اس سلسلہ میں مسلمانانِ ہند کی قابلِ تقلید محسن شخصیت مسند الہند حضرت شاہ ولی اللہ
دہلوی رحمہ اللہ کو نمونۂ عمل سمجھنا چاہئے جن کو تقریباً تمام ہی مکاتبِ فکر کے لوگ اپنا مقتدا تسلیم
تے ہیں، چنانچہ حضرت شاہ صاحب بہت سے مسائل میں علمی طور پر شافعیہ کی رائے کو
مضبوط اور راجح سمجھتے تھے، پھر عوام کے مبتلائے فتنہ ہونے کے اندیشہ سے عمل حسبِ معمول
مسلکِ حنفی ہی کے مطابق کرتے تھے، جیسا کہ شاہ صاحب نے خود اپنا تعارف کراتے ہوئے
ہے: "الحنفي عملاً والحنفي الشافعي تدريساً"، یہ عبارت بخاری شریف کے
قلمی نسخے کے آخر میں خود شاہ صاحب کے قلم سے ہے جو آج بھی خدا بخش لائبریری پٹنہ میں
محفوظ ہے۔ (دیکھئے مقدمہ العون الکبیر)

# باب دوم

رہے عوام تو ان کی غیر مقلدیت کے اسباب میں سے بعض حسب ذیل ہیں:

(۱) دین دار اور اہل تقویٰ حضرات سے برگشتگی اور دوری۔

(۲) خواہش نفس کی اتباع۔

(۳) مادیت کے سیلاب کی رو میں پڑ کر دین و ایمان اور فکر آخرت کے تقاضوں سے بے پرواہ ہو جانا، نیز مادی منفعت کے حصول کو ہی مقصد حیات سمجھ بیٹھنا۔

(۴) دین کی بنیادی تعلیم سے محرومی، نیز اہل حق علماء تک ان کی عدم رسائی، یا علماء کی ان کے حالات سے غفلت یا تغافل۔

(۵) سعودی عرب اور دیگر خلیجی ممالک میں تلاش معاش، یا حج و عمرہ کی غرض سے حجاز مقدس جانے والے سادہ لوح حضرات کی برین واشنگ یا ذہن سازی جو وہاں کے دینی امور کے شعبۂ دعوت و ارشاد پر قابض ان حضرات کے ذریعہ باقاعدہ مہم کے طور پر انجام دی جاتی ہے جن کا مقصد ہی شاید امت مسلمہ میں افتراق و انتشار پیدا کرنا ہے۔

## تدارک

(۱) یہ حقیقت ہے کہ دین کا تفصیلی علم نہ تو امت کا ہر فرد حاصل کر سکتا ہے اور نہ ہی یہ ممکن ہے، اسی لیے اللہ تعالیٰ نے تقسیم کار فرما دی ہے، چنانچہ ارشاد باری تعالیٰ ہے: ﴿فَلَوْلَا نَفَرَ مِنْ كُلِّ فِرْقَةٍ مِنْهُمْ طَآئِفَةٌ لِيَتَفَقَّهُوا فِي الدِّيْنِ وَلِيُنْذِرُوْا قَوْمَهُمْ إِذَا رَجَعُوا إِلَيْهِمْ لَعَلَّهُمْ يَحْذَرُوْنَ﴾ [توبہ ۱۲۲] میں کچھ مخصوص لوگوں پر یہ ذمہ داری عائد کی گئی کہ وہ اپنے کو فارغ کر کے دین کی سمجھ اور تفصیلی علم حاصل کریں پھر عامۃ المسلمین میں تبلیغ و اصلاح کا کام





ہوئیں، اور عام لوگوں کو ترغیب دی گئی کہ وہ ان کا اثر قبول کریں، اسی طرح ﴿فاسئلوا اہل الذکر إن کنتم لا تعلمون﴾ سے بھی دونوں کی حیثیت وحکم کو واضح کیا گیا ہے۔ ضرورت صرف اس کے احساس اور استحضار کی ہے۔

مذکورہ بالا اسباب کے تدارک کے طور پر مجموعی طور سے مندرجہ ذیل کچھ تدابیر اختیار کرنا مفید ہوگا:

۱- حضرات علمائے کرام وقتاً فوقتاً وعظ وتقریر کے ذریعہ قرآن وحدیث کی روشنی میں عوام کی ذہن سازی کریں، اور علماء، فقہاء، محدثین، حضرات صحابہ وتابعین کے مقام ومرتبہ پر روشنی ڈالتے رہیں، اور پوری دل سوزی وخیر خواہی کے ساتھ اس حقیقت کو مستحضر کرانے کی کوشش کی جائے کہ یہ حضرات امت کے محسن ہیں، ان سے کسی بھی طرح کا استغنا نقصان دہ ہوگا باطل طاقتوں کی ہمیشہ سے یہ کوشش رہی ہے کہ کسی طرح عوامِ امت کا تعلق خواص امت سے کٹ جائے یا کمزور پڑ جائے، یہ باور کرانے کی کوشش کی جائے کہ عوام کو ان سازشوں کو سمجھنے اور ان کے نقصانات سے خود کو محفوظ رکھنے کی سخت ضرورت ہے، نیز جن مسائل میں عوام کو زیادہ الجھایا جا رہا ہے، مثبت انداز میں مدلل طریقہ سے یہ واضح کرنے کی کوشش کی جائے کہ ان مسائل میں حضرات ائمہ متبوعین خصوصاً امام ابوحنیفہؒ کا مذہب قرآن وحدیث سے الگ نہیں ہے، بلکہ ان کا مذہب بھی نصوص کتاب وسنت پر مبنی ہے، اور ہر مسئلہ کی دلیل قرآن وحدیث سے صراحتاً، یا دلالۃً، یا اشارۃً موجود ہے۔

اس کام کے لیے ہر جگہ مقامی طور پر علماء کی ایک یا ایک سے زائد تنظیم بھی ''تحفظ سنت کمیٹی'' جیسے نام سے بنائی جائے تاکہ کام منظم انداز پر بتقاضائے ضرورت انجام دیا جا سکے۔

۲- مذکورہ بالا کام کی انجام دہی متعلقہ موضوعات پر معلومات اور مواد سے واقفیت کے بغیر نہیں ہو سکتی، الحمد للہ کتابوں، رسائل، اور پمفلیٹس کی کمی نہیں ہے، تاہم ضرورت ہے کہ جنگی پیمانہ پر ہر علاقہ اور خطہ میں جہاں یہ فتنہ سر ابھار رہا ہو آسان فہم مقامی زبان میں لٹریچر کی تیاری عمل میں لائی جائے، کوشش یہ ہو کہ یہ رسائل مختصر ہوں تاکہ ایک دو مجلسوں میں عوام

اسے پڑھ کر مطمئن ہو جائیں، اہل خیر حضرات کے تعاون سے ان لیٹریچروں اور کتابچوں کو خوب پھیلایا جائے۔

۳- غیر مقلد حضرات زیادہ تر اپنا میدان عمل عصری تعلیم گاہوں کے ان طلبہ، اساتذہ یا قارئین کو بناتے ہیں جو دینی ذہن ومزاج رکھتے ہیں یا تبلیغی جماعت کی برکت سے دین دارانہ زندگی گذارنا چاہتے ہیں، اس طرح کے لوگوں کے واسطے خاص طور سے ایک سہل اور عام فہم نصاب مرتب کر کے ہفتہ میں دو ایک روز ان کی کلاسیں لی جائیں، واضح رہے کہ معلم صاحب کا اسلوب درس سادہ اور مثبت رہے، مخالف نظریہ کے حاملین یا داعیوں کی کردار کشی یا طنز وتشنیع سے بالکلیہ اجتناب کرتے ہوئے نفس موضوع کو پوری طرح مدلل اور ذہن نشیں کرانے کی کوشش کی جائے، ورنہ یہ طبقہ جو بہ تکلف اپنے آپ کو علم وتحقیق کے عنوان سے اس ماحول میں لے آیا ہے برگشتہ ہو سکتا ہے، بلکہ بسا اوقات دین بیزاری کا بھی شکار ہو سکتا ہے۔

اس طرح جب اس طبقہ میں حضرات ائمہ کے مقام ومنصب اور اپنی بے بضاعتی کا احساس ہوگا، اور تقلید کی اہمیت آشکارا ہوگی، نیز جن مسائل میں غلط فہمی پھیلائی جا رہی ہے ان میں ضرورت کے بقدر مواد پر واقفیت ہوگی تو یہ طبقہ خود ہی غلط فہمی پھیلانے والوں سے نمٹ لےگا۔

۴- چند ذہین اور باہمت نوجوانوں کو متعلقہ مسائل سے متعلق الزامی جوابات، اسی طرح کچھ ایسے سوالات جن سے براہ راست نظریہ غیر مقلدیت پر زد پڑتی ہو، سکھا دیے جائیں تا کہ وہ انتشار پھیلانے والوں سے ان ہی کے لب ولہجہ میں نمٹ لیں، کیوں کہ ایسا کرنے والے عموماً ان پڑھ اور علم سے نا آشنا ہوتے ہیں۔

۵- چوں کہ معاش کا مسئلہ ہر شخص سے دامن گیر ہے، اس لیے مسلمانان ہند کے نوجوان کثرت سے عرب اور خلیجی ممالک میں ملازمت کے لیے جاتے ہیں، مقامی کمیٹی کے ارکان اس بات پر نظر رکھیں کہ جس شخص کے متعلق معلوم ہو کہ اسے اس طرح کا سفر درپیش ہے تو اقدامی طور سے اس سے ملاقات کر کے اس سلسلہ میں ضروری پیش بندی کی کوشش کی جائے۔

۶ تا ۹- حضرت فدائے ملت مولا سید اسعد مدنی رحمہ اللہ نے اپنے خطبۂ صدارت بابت تحفظ سنت کانفرنس منعقدہ ۲، ۳/ مئی ۲۰۰۱ء / مطابق ۷، ۸/ صفر ۱۴۲۲ھ باہتمام جمعیۃ علمائے ہند میں تین بڑی اہم تدبیریں بیان فرمائی تھیں، مناسب معلوم ہوتا ہے کہ حضرتؒ کے الفاظ میں ہدیۂ ناظرین کردی جائیں:

''علمائے دین!

پورے حالات آپ کی نگاہوں کے سامنے ہیں کہ آپ کے مذہب، آپ کے مکتب فکر اور آپ کے اکابر کو خارجیت جدیدہ کے علم بردار غیر مقلدین کس قدر ہدف طعن وتشنیع بنائے ہوئے ہیں، ان حالات میں آپ کی مذہبی وفکری حمیت کا کیا تقاضا ہے؟ اسے آپ اچھی طرح سمجھتے ہیں، آپ حضرات کے بلند عزائم اور جہد وعمل کی بے پناہ قوت سے مجھے یہ توقع ہے کہ اس تقاضے کو بروئے کار لانے میں آپ کسی کوتاہی اور غفلت کے شکار نہیں ہوں گے۔

(۱) فتنۂ غیر مقلدیت کے اس موجودہ دور میں ضرورت ہے کہ ہمارا اختلاط اس فرقہ کے لوگوں سے کم سے کم ہو، تاکہ ہماری موجودہ نسل اباحیت پسندی کی راہ سے دور رہے اور اسلاف واکابر کے مسلک وعقیدہ کے بارے میں کسی طرح کے تذبذب کا شکار نہ ہو۔

(۲) ضرورت اس کی بھی ہے کہ ہمارے بچے اور بچیاں اس فرقہ کے قائم کردہ مدارس واسکولوں میں داخل نہ ہوں، اس لیے کہ اس کا تجربہ ہے کہ ہمارے جو بچے اور بچیاں غیر مقلدین کے مدارس اور اسکول میں داخل ہوتے ہیں ان کے اذہان وافکار پر غیر مقلدیت کی چھاپ پڑنی شروع ہوجاتی ہے اور ہمارے یہ بچے اپنے مسلک وعقیدہ اور اسلام کی صحیح تعلیمات سے آہستہ آہستہ دور ہوتے چلے جاتے ہیں۔

(۳) مدارس ومکاتب کے ذمہ داروں کونصاب تعلیم میں چند منتخب احادیث جن کا تعلق فقہی مسائل سے ہو ضرور شامل کرنا چاہیے. ان احادیث کو طلبہ زبانی یاد کریں اوران کے ترجمہ ومعنی سے بھی واقف ہوں تاکہ ان کو شروع ہی سے یہ احساس ہو کہ جس مذہب کی وہ تقلید کر تے ہیں اس کی بنیاد کتاب وسنت پر ہے۔

اگران باتوں کالحاظ کیا جائے تو اللہ کے کرم سے امید ہے کہ ہمارے بچے اور بچیاں غیر مقلدیت کے فتنہ کا شکار ہونے سے بڑی حد تک محفوظ رہیں گے۔''اھ.

## میمورنڈم یا ترسیل وفود کی ضرورت

(۱۰) سعودی عرب اور خلیجی ممالک سے متعلق مذکورہ صورت حال کے تدارک کے لیے ایک بار پھر اس طرح کی کوشش ہونی چاہئے جو سنہ ۱۴۲۱ھ میں دارالعلوم دیوبند اور جمعیۃ علماء ہند کی جانب سے کی گئی تھی کہ باقاعدہ مملکت سعودی عرب کو میمورنڈم ارسال کیا گیا تھا جس کی مختصر تشریح یوں ہے کہ: سنہ ۱۴۲۱ھ میں مجلس شوریٰ دارالعلوم نے سعودی حکومت کو میمورنڈم دینے کی تجویز منظور کی، اور اساتذۂ دارالعلوم کی ایک کمیٹی نے میمورنڈم کا مضمون تیار کیا، جو بڑے سائز کے تقریباً ۲۶ صفحات پر مشتمل تھا، جس میں درج ذیل نکات کو بطور خاص اجاگر کیا گیا:

۱- برصغیر ہند وپاک میں دیوبندی مکتب فکر ہی وہ واحد جماعت ہے جس کا سلف صالحین سے مضبوط رشتہ وتعلق ہے، اور وہ اپنے دینی، ملی، اقتصادی اور سیاسی ہر شعبۂ زندگی میں سلف صالحین ہی کی اتباع وپیروی میں کامیابی تصور کرتی ہے۔

۲- ان کا علمی سلسلۂ اسناد امام الہند شاہ ولی اللہ محدث دہلوی سے ہو کر آقائے نامدار ﷺ تک پہونچتا ہے، برصغیر ہند وپاک میں فکر ولی اللہی کی امین یہی جماعت ہے کیونکہ عقائد

دہلوی میں جو اعتدال اس جماعت میں پایا جاتا ہے کسی اور میں نہیں۔

۳- ان کا مسلکی مزاج اور دینی رخ وہی ہے جو قرآن، حدیث، اجماع امت، اور مزاج صحابہ وسلف صالحین کے مجموعے سے ثابت وظاہر ہے، یہ لوگ صرف قرآن، یا صرف قرآن اور حدیث ہی کو پوری شریعت کی دلیل شرعی کے طور پر کافی نہیں سمجھتے، بلکہ نصوص قرآن وحدیث کے علاوہ اجماع امت اور آثار صحابہ وتابعین کو بھی مضبوط دلیل مانتے ہیں، بالخصوص ان نصوص میں جو ایک سے زائد معانی کا احتمال رکھتی ہوں، یا دو یا چند نصوص میں تعارض نظر آرہا ہو تو اس وقت آثار صحابہ وتابعین ہی کے ذریعہ کسی ایک معنی یا نص کو ترجیح دیتے ہیں۔

اسی ضمن میں تصوف وسلوک کے سلسلہ میں علماء دیوبند کی جانب سے پھیلائی جانے والی بعض غلط فہمیوں کے ازالہ کی بھی بھرپور کوشش کی گئی ہے اور یہ واضح کیا گیا ہے کہ علماء دیوبند جس تصوف وسلوک کے قائل ہیں وہ عین شریعت مطہرہ کے مطابق بلکہ اس کی شاخ ہے، اور تزکیہ باطن کے سلسلہ میں جو کچھ اوراد واشغال وہ کرتے کراتے ہیں ان کی اصل قرآن، حدیث، عمل صحابہ، عمل متوارث اور سلف صالحین کی زندگیوں میں موجود ہے، ان کے تصوف کو اس بدنام زمانہ تصوف سے دور کا بھی واسطہ نہیں جو شرکیات وخرافات کا مجموعہ بلکہ دین وشریعت کا سراسر مذاق ہے۔

۴- مختلف محاذوں پر اصلاح عقائد واعمال کے میدان میں علماء دیوبند کی خدمات وضاحت کے ساتھ پیش کی گئیں۔

۵- پھر آخر کے نام نہاد اہل حدیث، سلفی یا اثری حضرات کی دسیسہ کاریوں اور تلبیسات کا ذکر کرتے ہوئے بجا طور پر یہ شکوہ کیا گیا کہ یہ لوگ جملہ مقلدین کو نہ صرف ضال اور گمراہ کہتے ہیں بلکہ دائرۂ اسلام سے خارج بتاتے ہیں، اس سلسلہ میں اس فرقہ کی پرانی ونئی کتابوں کے مختلف اقتباسات بھی پیش کیے گئے ہیں، بالخصوص علماء دیوبند کو قبوری، مشرک، بت پرست وغیرہ کی گالیاں دی گئی ہیں جب کہ ان کا دامن شرک وبدعت کے

شائبہ سے بھی اسی طرح پاک ہے جس طرح بھیڑیے کا دامن خون یوسف سے۔ اس ضمن میں ''الدیوبندیہ'' نامی کتاب، مدینہ یونی ورسٹی سے پی ایچ ڈی کی ڈگری پانے والے ڈاکٹر شمس الدین سلفی افغانی کے رسالہ ''**جهود علماء الحنفية في ابطال عقائد القبورية**'' جس پر انہیں ڈگری ملی، وغیرہ کتابوں کا بھی حوالہ دیا گیا جن میں بڑے دل خراش اور گھناؤنے انداز میں اکابر دیوبند کے خلاف الزام تراشیاں کی گئی ہیں، بلکہ ناحق طور سے ان کی کردارکشی کی گئی ہے۔

۸۔ مستقل طور سے چار صفحوں میں خاص ان گالیوں اور بدزبانیوں کی فہرست پیش کی گئی ہے جو اس فرقہ کے انتہا پسند متشدد حضرات موقع بموقع حضرت امام اعظم ابوحنیفہ رحمہ اللہ کے خلاف اگلتے رہتے ہیں، مثلاً رئیس ندوی ''اللمحات'' میں، ابو اقبال سلفی ''اصلی اسلام کیا ہے؟'' نامی کتاب میں، محمد بن عبداللہ ظاہری ''امام ابوحنیفہ کا تعارف محدثین کی نظر میں'' نامی کتاب میں اور مولوی فیض عالم ''اختلاف امت کا المیہ'' نامی کتاب میں۔

اس کا اثر یہ ہوا (جیسا کہ موثق ذرائع سے یہ بات معلوم ہوئی) کہ خفیہ طور پر شاہی فرمان صادر ہوا اور تاکیدی طور سے جملہ سرکاری و نیم سرکاری دعوتی، تعلیمی اور تحقیقی اداروں کو ہدایت کر دی گئی کہ بھی اسلامی مکاتب فکر اور ان کے ائمہ و سرکردہ شخصیات کا احترام کیا جائے، نظریاتی اختلافات کے بیان میں اسلامی آداب کا خیال کرتے ہوئے مثبت انداز میں صرف اپنی بات مدلل طور سے پیش کر دی جائے منفی طریق کار ہرگز نہ اختیار کیا جائے۔ اس برقیہ کا صرف اردو ترجمہ ملاحظہ ہو:

> ہم نے ''مجلس اعلی برائے اسلامی امور'' کے رئیس اور رئیس مجلس وزراء کے نائب ثانی (الامیر سلطان بن عبدالعزیز) کا خط (نمبر ۲۹۳/۲۱ مورخہ ۱۴۲۱/۱۲/۳۰ھ) بسلسلہ میمورنڈم رئیس جامعہ دیوبند، انڈیا دیکھا جس کے ساتھ مذکورہ مجلس کی رپورٹ (نمبر ۱۱۱/ ح ت مورخہ ۱۲/۲۲/ ۱۴۲۱ھ) بھی تھی، میمورنڈم میں بعض ان لوگوں کے طرز عمل کی شکایت کی گئی

ہے جو فکر دیوبند سے منسوب لوگوں پر زیادتی کرتے ہیں جن کا تعلق ہندوستان اور دیگر ممالک سے ہے جن میں بعض افراد مملکت سعودی عرب سے بھی متعلق ہیں، جو کہ مذہب حنفی کا مذاق وٹھٹھا کرتے ہیں مجلس اعلیٰ برائے اسلامی امور کی رپورٹ میں درج ذیل سفارشات ہیں:

۱- جلد از جلد جامعہ دیوبند کے رئیس شیخ مرغوب الرحمٰن سے رابطہ کرکے اپنے موقف کی وضاحت اور صورتِ حال کا پرسکون تدارک کیا جائے جس کا مقصد صرف تعلقات کی استواری اور کار خیر میں تعاون کی خواہش ہے، اور مجلس یہ تجویز کرتی ہے کہ مملکت سعودی عرب سے مسجد حرام کے کسی امام صاحب کو اور جس کو بھی وزارت برائے اسلامی امور چاہے (ایک وفد) ان کے پاس بھیجا جائے تاکہ وسیع پیمانے پر ان کے مختلف شہروں کا دورہ کرکے ان کی بڑی شخصیات سے ملاقات اور ان سے دوستانہ تبادلۂ خیالات ہو، اور حکومت سعودیہ کی جانب سے جملہ مسلمانوں کے ساتھ فراخدلانہ طرز عمل کی وضاحت کی جائے، اور اخلاص کے ساتھ اسلام اور مسلمانوں کی خدمت میں مشغول سبھی لوگوں کے ساتھ معاونانہ برتاؤ، اور اتحاد بین المسلمین کی کوششوں سے واقف کرایا جائے، ضمناً اس حقیقت کی جانب دور سے اشارہ بھی کردیا جائے کہ بسا اوقات بعض سعودی باشندوں یا ایسے افراد کی جانب سے جو حکومت سعودیہ سے وابستہ جانے جاتے ہیں اگر کچھ ایسے اقوال، مضامین، یا کتابیں صادر ہوں جن میں کسی بھی اسلامی مکتب فکر کے فرد یا جماعت کو چھیڑا گیا ہو تو یہ اس شخص کی ذاتی رائے ہوتی ہے، اس کو حکومت کے نظریہ یا موقف کی ترجمانی کے مرادف نہیں قرار دیا جانا چاہیے۔

۲- وزارت برائے امور اسلامی واوقاف ودعوت وارشاد، اس

کے علاوہ تمام سرکاری ادارے، رابطہ عالم اسلامی اور دیگر خیری تنظیمیں جو مملکت کے زیر اثر ہیں اور دوسرے ممالک میں دعوتی سرگرمیوں میں مصروف ہیں سب کو مذکورہ بالا امر کی اہمیت جتلا دی جائے، اور لازمی طور سے دعوتی سرگرمیوں کو ہر ایسے عنصر سے پاک رکھنے کی ہدایت کی جائے جس سے ان حضرات کی شخصیات یا تشخصات مجروح ہو رہے ہوں، بلکہ صرف مثبت انداز سے کتاب وسنت کی روشنی میں مدلل طور سے بات کرنے پر اکتفا کیا جائے۔

۳- سعودی عرب کے سرکاری وغیر سرکاری سبھی ان اداروں کو جو خارج مملکت کام کرتے ہیں اس بات کی اہمیت کی تاکید کردی جائے کہ سبھی معتدل جماعتوں اور گروہوں کے ساتھ متوازن طور سے ربط وتعلق رکھیں، ایسے اشخاص یا جماعتوں کا مملکت سعودیہ سے خصوصی ربط وتعلق قائم نہ ہونے دیں جو دوسروں سے پرخاش رکھتے ہیں، کیوں کہ یہ بات سلف کے اس طریقہ سے ہٹی ہوئی ہے جو ان کا مخالف کے ساتھ حسن سلوک کا رہا ہے، نیز اتحاد امت اور صفائی قلب کی راہ میں حارج ہے۔

۴- سعودی یونیورسٹیوں کو اس بات کا اہتمام کرنے کا پابند بنایا جائے کہ وہ اعلیٰ ڈگریوں کے حصول کے لیے پیش کی جانے والی بحوث ومقالات پر نظر رکھیں کہ باحثین کسی پر بے جا جرح وتنقیص سے ان مقالات کو پاک رکھیں، کسی کے طریقۂ کار پر علمی انداز سے اس طرح نقد کرنے کا اہتمام کریں جس سے کسی کے جذبات مجروح نہ ہوں، نیز کسی بھی ایسی بحث کو (OK) نہ کیا جائے جو اس نہج سے منحرف ہو، اسی طرح ہر اس کتاب پر بینڈ لگا دیا جائے جو مذاہب اربعہ میں سے کسی بھی مذہب، یا امام مذہب پر جرح یا تنقیص پر مشتمل ہو، جیسا کہ اس تحریر کے ہمراہ جناب عبدالغنی طارق

لدھیانوی، پاکستان کے ایک خط کی نقل بھی ہے جس میں انھوں نے بعض افراد کی جانب سے امام ابوحنیفہ پر حملوں کا ذکر کیا ہے۔

رئیس مجلس اعلی برائے اسلامی امور نے ہم سے مذکورہ بالا سفارشات کی منظوری چاہی ہے۔ ہم آپ لوگوں کو مذکورہ رپورٹ میں پیش کردہ سفارشات کی منظوری کی اطلاع دیتے ہیں لہذا اس کے بموجب عمل درآمد کیا جائے۔

فہد بن عبدالعزیز

اس وقت سعودی عرب کی صورت حال اس کام کے لیے زیادہ سازگار ہے، اگر موثر پیمانے پر اس طرح کی مزید کوششیں کرلی جائیں تو امید ہے کہ ان شاء اللہ اس جہت سے اس فتنہ کا سد باب ہو جائے گا اور ملت اسلامیہ کو مزید انتشار و کمزوری سے بچایا جاسکے گا۔

**ربنا لا تزغ قلوبنا بعد إذ هديتنا وهب لنا من لدنك رحمة ، إنك أنت الوهاب ، وصلى الله تعالى على خير خلقه محمد وعلى آله وصحبه أجمعين.**

